سے محظوظ ہوتے....اسی دوران ایک دن کسی اثر رسوخ رکھنے والے شخص نے فرمائش کردی کہ وہ افسانہ کا رقص دیکھنا چاہتا ہے لیکن کا کاجی کی داستان نہیں سننا چاہتا کیونکہ اس کی آواز اور افسانہ کے رقص میں تال میل نہیں بنتا......دراصل اس کی نیت میں بال تھا اور وہ افسانہ کو کا کا سے الگ کر کے اپنی لونڈی بنانا چاہتا تھا......جو کا کاجی اچھی طرح سے بھانپ گیا تھا......اس نے افسانہ کو بار بار اس گہری سازش سے آگاہ کیا لیکن امیر آدمی سیاست کام آئی اور اس کے ہرے نیلے نوٹوں نے افسانہ کو کا کاجی سے الگ کر ہی لیا......افسانہ، جب تک شباب پر تھی، اس کے اشاروں پر ناچتی رہی اور جب چہرے پر جھریاں نمودار ہونے لگیں تو اس کی بیٹی سلمٰی اس کی نظر کا مرکز بنی اور اس نے ایک بار پھر ماں بیٹی کو الگ کرنے کے لئے وہی فارمولہ اختیار کیا جو اس نے کبھی کا کاجی سے افسانہ کو چھیننے کے لئے کیا تھا لیکن تجربہ اور دھکے ٹھوکریں آدمی کو بہت کچھ سکھا دیتی ہیں......افسانہ اپنے عاشق کی باتوں سے سمجھ گئی تھی کہ وہ کم بخت سلمٰی کو بھی اسی دلدل میں اتارنا چاہتا ہے، جس میں اس نے کبھی خود اسے پھینکا تھا......کئی برس تک وہ اسے شادی کے سہانے خواب دکھاتا رہا لیکن عملاً وہ اس کے جسم کو کھلونے کی طرح کھیلنا چاہتا تھا، جس میں وہ کامیاب بھی رہا...... افسانہ اس کی مکاری کو اچھی طرح پہچانتی تھی، اس لئے اس نے سلمٰی کو چپکے سے دور کے ایک کالج میں اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے لئے اپنے بھائی شفیق کے ساتھ روانہ کردیا......اور خود اپنے ہی محلے میں جوانی کی کمائی سے خریدی ہوئی چھوٹی سی دکان پر بیٹھ گئی جہاں وہ دودھ' دہی' روٹی اور بچوں کی مٹھائیاں وغیرہ بیچا کرتی۔ محلے کے لوگ اسے پیٹھ پیچھے 'کنجری' کے نام سے یاد کرتے لیکن اسے اپنے 'فنکارہ' ہونے پر سخت فخر تھا۔ وہ اپنے اچھے دنوں کو یاد کر کے مثالیں دیتی کہ کب اور کیسے وہ اپنے سامعین کے دلوں پر راج کرتی تھی، بڑے بڑے

افسر اور لیڈر اس کی مٹھی میں ہوتے ...... یہاں تک کہ شہر کے ایک امیر شخص نے اپنے بیٹے کو صرف اس وجہ سے گولی ماردی تھی کہ اس نے افسانہ کے ساتھ بدتمیزی کی تھی ......وہ اکثر کہا کرتی ......

''افسانہ وہ چٹان ہے کہ اگر دریائے جہلم کے آگے کھڑی ہو جائے تو وادیٔ کشمیر پھر سے 'ستی سر' بن جائے'' پوری آبادی غرق ہو جائے اور وہ 'جل دیو' بن کر بڑے بڑوں کو کھا جائے......''

......لیکن ڈھلتے سورج کی پوجا کون کرتا ہے ......جب سورج غروب ہو کر شیطان کے سینگوں کے درمیان آجاتا ہے تو اسی کو 'زوال کا وقت' کہا جاتا ہے اور اس وقت کوئی کعبے کو بھی سجدہ نہیں کرتا۔ اس لئے افسانہ کو اپنے محلے والوں سے ہمیشہ یہ شکایت رہتی کہ انہوں نے کبھی اس کے 'فن' کی قدر نہیں کی ،وہ خود کو زمانے کی کامیاب ترین 'صوفیہ' کہتی تھی اور داستان گوئی کے فن میں اس نے اپنے سحر انگیز رقص سے جو نیا پن پیدا کیا تھا، اس کے لئے بڑے سے بڑے انعام کا دعوی کرتی لیکن علاقے کے لوگ اسے مشورہ دیتے کہ وہ اپنے ماضی کی غلطیوں پر تائب ہو کر خدا کے دربار میں سربسجدہ ہو جائے تو شاید اس کی آخرت سدھر جائے ...... محلے کی عورتیں اکثر افسانہ کے ساتھ کھُندک کھاتی رہتی تھیں اور اپنی بہو بیٹیوں کو اس 'چڑیل' سے دور رہنے کا مشورہ دیتیں...... محلے میں افسانہ کی جوانی کی ایسی ایسی کہانیاں سینہ بسینہ چل رہی تھیں کہ جنہیں سن کر لوگ دانتوں تلے انگلی دبا لیتے ......کوئی کہتا ''افسانہ جوانی کے عالم میں جوشِ جوانی سے اندھی ہو کر بڑے لوگوں، کی ہوس کا سامان بنتی رہی ، رقاصہ نہیں ، وہ تو طوائف تھی ......دھندہ کرنے والی ...... شادی بیاہ کے جشنوں میں ناچتے ناچتے داستاں گو کا کاجی کو سہارا بنا کر بڑے بڑے ایوانوں تک پہنچ گئی اور آخر کار اسے

چھوڑ کر کسی کی رکھیل بن گئی''

کوئی کہتا......

''افسانہ کا وجود گناہوں اور بدکاریوں کا پلندہ ہے ،وہ محلے میں باعث عذاب ہے ......بہو بیٹیوں کو گمراہ کر کے اپنی راہ پر ڈالنا چاہتی ہے ......دلال ہے، دلال ...... بڑے لوگوں کا بستر گرم کر کے حرام کی کمائی کھاتی رہی اور اب پورے محلے کا ماحول خراب کر رہی ہے ......ارے ......اسے تو زندہ جلا دینا چاہیے ......کلموہی کو قبر بھی قبول نہیں کرے گی ......اپنی بیٹی سلمیٰ کو گھر سے دور کر کے کہتی ہے کہ کسی کالج میں پڑھنے کے لئے چھوڑا ہے ......بھلا طوائف کی بیٹی بھی کبھی پڑھ لکھ کر شریف عورت بنی ہے ......جیسی ماں ویسی بیٹی ...... بڑی ہو کر وہ بھی یہی کام کرے گی ......''

محلے والوں نے کئی بار چاہا کہ وہ افسانہ کو یہاں سے باہر نکال پھینکیں لیکن وہ اس میں ناکام رہے کیونکہ انتظامیہ میں افسانہ کے کچھ پرانے قدردان اب تک موجود تھے، جو اس کی پشت پناہی پر آجاتے ......محلے والے پچھلے دنوں اس وقت دھنگ رہ گئے تھے جب افسانہ کی دکان پر ایک پولیس انسپکٹر آدھمکا تھا اور افسانہ نے اسے کھری کھری سناتے ہوئے کہا تھا۔ :

''انسپکٹر!......جوانی کے جوش نے تمہیں اندھا کر دیا ہے ......ابھی پولیس میں نئے نئے بھرتی ہو کر آئے ہو......تمہیں معلوم نہیں ...... مجھے افسانہ کہتے ہیں......میں تم جیسے افسروں کو اپنی جیب میں لے کر پھرتی ہوں ......ایک فون گھماؤں گی تو کھڑے کھڑے تمہاری وردی اتر جائے گی ......تنخواہ کے چند ٹکوں سے بھی ہاتھ دھونا پڑے گا تو تمہارا دماغ ٹھکانے آجائے گا......''

افسانہ کے تیور دیکھ کر انسپکٹر نے پتلی گلی سے نکل جانے کو ترجیح دی ......اور محلے

والے خاموش تماشائی بن کر دیکھتے رہے ......اس نے محلے والوں کو بھی صاف صاف بتادیا تھا۔

''میں جانتی ہوں ...... یہ لونڈا میرے سامنے صرف اس لئے کھڑا ہو کر بات کرسکا تھا کہ محلے کے کچھ لوگوں نے اسے رشوت کھلائی تھی اور میرے خلاف کان بھرے تھے ......ورنہ اس کے بڑے بڑے افسر بھی میرے ساتھ ادب واحترام سے بات کرتے ہیں...... دیکھ لیانا تم لوگوں نے ......؟ بھیگی بلی کی طرح بھاگ گیا...... کمینہ کہیں کا......تم لوگ بھی سن لو...... میں ایک عورت ہوں تو کیا......اکیلی ہوں تو کیا......میں بے بس اور بے سہارا نہیں ہوں ...... میں تم لوگوں کے منہ نہیں لگنا چاہتی لیکن تم مجھے آرام سے رہنے نہیں دیتے ......تمہاری نیت خراب ہے اور میں تم سب کو اچھی طرح سے جانتی ہوں...... شریفوں کا چولا پہن کر تمہاری صفوں میں کتنے کمینے لوگ ہیں، یہ مجھ سے پوچھو......ایک ایک کا نام لینا شروع کروں گی تو سب ننگے ہو جاؤ گے......''

......اور پھر محلے والوں نے اپنے گھروں کے دروازے کھڑکیاں بند کر لئے...

☆

کاکا جی کی پہلی بیوی بیگم جان......جنوبی کشمیر کے مشہور اور خوبصورت مقام ویری ناگ کے ایک چھوٹے سے گاؤں میں رہتی تھی، سانولی اور قبول صورت لڑکی، اپنی شکل آئینے میں دیکھ کر اسے اپنی اوقات یاد آجاتی اور اپنے آپ میں ہی ڈوب ڈوب جاتی۔اسے یقین تھا کہ پورے علاقے میں کوئی لڑکا اس کے ساتھ شادی کرنے کے لئے تیار نہ ہوگا ......اور پھر اس کے والدین کے پاس اتنی دولت بھی تو نہ تھی کہ وہ اسے جہیز کا لالچ دے کر کسی لڑکے کے ماتھے مڑھ دیتے ......گھر میں چند بکریاں، ایک گائے

اور درجن مرغیاں تھیں......ویری ناگ کا شاہی چشمہ دنیاء بھر کے سیاحوں کے لئے
باعث سکون سیر گاہ کا درجہ رکھتا تھا...... جہلم کا منبع ......اور بیگم جان کی روزی کا سبب......
وہ اپنی دیسی مرغیوں کے انڈے ابال کر ایک ٹوکری میں ویری ناگ لے جاتی،
سیاحوں کو فروخت کرتی اور اسی سے اس کا مائیکا گزارہ کرتا......اس کی 'کاکاجی' سے اسی
باغ میں ملاقات ہوئی تھی، جب وہ باغ کے بیچوں بیچ اپنے ساتھیوں کے ساتھ کشمیری
لوگ داستان 'گلریز' پیش کر رہا تھا اور ایک بڑی بھیڑ اسے انہماک سے سن رہی تھی۔
کاکاجی کا یہ معمول تھا کہ وہ موسم بہار کے آغاز سے ہی ویری ناگ باغ میں آجاتا
اور اپنے چند روائتی سازندوں کے ہمراہ سیاحوں اور باغ میں موجود لوگوں کو کشمیر کے
روائتی قصے، کہانیاں سناتا اور دادِ تحسین کے ساتھ ساتھ شام ہونے تک اچھی خاصی رقم
بھی جمع کر لیتا۔اور جب شام کو اپنے دیگر سازندوں کو رخصت کر کے گھر لوٹنے لگتا تو
پہاڑی کی پگڈنڈی پر اسے بیگم جان کے سوا کوئی اور ساتھی نصیب نہ ہوتا......وہ اپنی
انڈوں بھری ٹوکری خالی کر کے واپس جانے لگتی تو کاکاجی اسے کہیں نہ کہیں راستے
میں مل جاتا......بیگم جان کا گھر بھی اسی راستے میں تھا جدھر سے کاکا گزر کر چند گاؤں
آگے جاتا......دونوں کی ملاقاتوں نے یہ کام کیا کہ کاکاجی نے اسے شادی کر کے ہمیشہ
ہمیشہ کے لئے اپنا ہم سفر بنا لینے کا ارادہ کر لیا۔جب راستہ ایک تھا تو قدرتی طور منزل بھی
ایک ہوگئی، بیگم جان نے کبھی سوچا بھی نہ تھا کہ اسے کاکاجی جیسا شوہر مل جائے
گا، جو اچھا خاصا کما لینے کے علاوہ پورے علاقے میں کافی عزت اور مرتبہ بھی رکھتا ہو۔
کاکاجی کو یاد بھی نہیں تھا کہ اس نے داستان گوئی کا پیشہ کب اختیار کیا تھا۔وہ
اتنا جانتا تھا کہ بچپن میں جب علاقے میں کسی کی موت ہو جاتی تو رواج کے مطابق
گاؤں کے ہر گھر سے کوئی نہ کوئی غمزدہ خاندان کی ڈھارس بندھانے کے لئے

وہاں چلا جاتا اور چند روائتی قصے کہانیوں کی کتابیں پڑھ کر رات گزاری جاتی ،جس سے غمزدہ عیال کے گھر پر محفل جم جاتی اور انہیں اپنے دکھ کا احساس نہ ہوتا۔کا کا جی نے بھی کچھ ایسی ہی محفلوں میں اپنے فن کا مظاہرہ کیا تھا۔جنگ نامے ،معراج نامہ اور کشمیری لوک کہانیاں 'اکہِ نندُن' رستم پہلوان ،گل دوف پری ،گل ریز ،سیف الملوک اور لیلےٰ مجنوں اسے انہی محفلوں میں یاد ہو گئے تھے ،آواز اور لے اچھی تھی اس لئے دادِ و تحسین ملی اور اس نے اسی کام کو اپنا پیشہ بنالیا۔پہلے وہ یہ کہانیاں ترنم میں سناتا تھا، پھر اس نے گڑھا بجانا شروع کیا، کچھ وقت کے بعد ہارمونیم والا مل گیا ، پھر رباب اور سارنگی والوں نے ساتھ دیا اور چند برسوں کے دوران کا کا جی کی ٹیم پورے علاقے میں داستان گوئی کے لئے مشہور ہوگئی ......انہیں اب ماتم کے بجائے شادی بیاہ کے موقعوں پر دعوتیں مل رہی تھیں......ٹیم میں ناچنے والا بچہ (صوفی ) بھی شامل تھا اس لئے لوگ زیادہ اطمینان اور انہاک سے سنتے تھے......کا کا جی کے فن کا شہرہ روز بروز بلند ہو رہا تھا....وہ اب صرف ویری ناگ باغ تک ہی محدود نہیں رہا تھا بلکہ کوکرناگ ،ڈکسم اچھہ بل ،پہلگام اور اہرہ بل کے مشہور سیاحتی مقامات پر کا کا جی کی داستان گوئی کی دھوم تھی۔وہ جہاں جاتا، سامعین اسے ہاتھوں ہاتھ لیتے ......لوگوں کا جم غفیر اس کے ارد گرد حلقہ بنائے ہر وقت موجود رہتا اور اس کی جیب نوٹوں سے مالا مال ہو جاتی ......بیگم جان کو وہ 'کا کی' کہہ کر بلاتا تھا، وہ اپنی جگہ خوش تھی کہ اسے 'یہ منہ اور مسور کی دال' کی مانند اتنا مشہور اور اچھا شوہر نصیب ہوا جبکہ کا کا جی خوش تھا کہ بیگم جان کے آتے ہی اس کے کاروبار میں بہار آ گئی تھی اور تنگدستی کوسوں دور چلی گئی تھی...

''خوبصورتی، دیکھنے والوں کی آنکھوں میں ہوتی ہے ،جو نظروں کو بھا جائے اور دل میں اتر جائے ،وہی خوبصورت ہوتا ہے...... لیلےٰ کالی تھی تو کیا ہوا......اس کی

خوبصورتی جب مجنوں کو نظر آئی تو اس نے اپنا تن من لٹا دیا......''

کا کا کبھی کبھی کاکی سے یہ بات کہتا تو وہ اندر ہی اندر خود کو دنیا کی سب سے اونچی بلندی پر محسوس کرتی......!

ان کی شادی کو کئی سال گزر گئے ......اس دوران اوپر والے نے انہیں دو پیارے پیارے بچے بھی دیئے احمد اور جمال......دونوں اپنی ماں پر گئے تھے۔شریف اور خاموش طبیعت، پڑھنے لکھنے میں بھی اچھے تھے اور کھیتی باڑی میں بھی دلچسپی لیتے تھے ......سارے گاؤں کے بچوں سے مختلف....نہ میوہ باغات میں سیب اور ناشپاتی چرانے جاتے اور نہ ہی کھیتوں سے کھیرے یا مٹر......کسی کے اخروٹ کے درخت کے نیچے سے یونہی گزرتے ہوئے بھی گھبراتے تاکہ کوئی جھوٹی تہمت نہ لگا بیٹھے ......تعلیم حاصل کرنے کا بہت شوق تھا لیکن وقت کبھی یکساں نہیں رہتا...... مصیبتیں اور پریشانیاں کبھی دستک دے کر یا خط لکھ کر نہیں آتیں...اور ویسے بھی داناؤں کا کہنا ہے کہ خوشیوں کی عمر زیادہ لمبی نہیں ہوتی...... بیگم جان اپنی بکریاں چراتے ہوئے ایک گہرے نالے میں گر کر جاں بحق ہوگئی اور یہ بچے ماں کے سایے سے محروم ہوگئے، کا کا جی نے ان کی دیکھ بھال کا کام اپنے بھائی عبدالعزیز کو سونپ دیا لیکن عزیز بالکل ویسا ہی چچا ثابت ہوا جیسا کہ ابوجہل......!

☆

داستان گو......کا کا جی ......اپنی ٹیم کے ساتھ گرمیوں کی ایک سہانی شام کو پہلگام کے ٹورسٹ کلب میں داستان 'گل بکاولی' پیش کر رہا تھا، محکمہ سیاحت نے 'لائٹ اینڈ ساونڈ' پروگرام کا اہتمام کیا تھا۔کالجوں اور سکولوں کے سینکڑوں طلباء وطالبات کے علاوہ بیرونی سیاحوں کی بھاری تعداد بھی پہلگام میں موجود تھی۔جبکہ

حکومت کے متعدد وزراء، بیوروکریٹ اور آفیسر خاص طور سے یہ پروگرام دیکھنے آئے تھے...... بہت سے فنکار اپنا اپنا پروگرام پیش کر چکے تو سٹیج پر کاکا جی کا نام پکارا گیا، اعلان کرنے والے نے کہا کہ آج شہر سے آئی نوجوان فنکارہ افسانہ جی کاکا جی کی تال پر رقص پیش کریں گی ...... کاکا جی نے اپنے گڑھے پر تھاپ لگائی، اس کے سازندوں نے سُر ملائے اور افسانہ کا رقص شروع ہوا...... دونوں فن کاروں نے ساری رات وہ سماں باندھا کہ صبح تک ہزاروں لوگ باغ میں بیٹھے بیٹھے داستان سنتے رہے، نہ تو کاکا جی کی تال اور لے ٹوٹی اور نہ ہی افسانہ کے قدموں نے تھکنے کا نام لیا...... گویا ندی کے دو کنارے چلتے چلتے اچانک مل گئے ہوں...... دو بچھڑی روحوں کا میل ہو رہا ہو یا پھر صدیوں کے فاصلے لمحوں میں طے ہو گئے ہوے ہوں ...... افسانہ تب تک اکیلی تھی اور چھوٹے موٹے پروگراموں میں ایک آدھ بار رقص پیش کر لیتی تھی لیکن کاکا جی کے فن کے ساتھ جڑ کر وہ کشمیری صوفیانہ موسیقی کی 'صوفیہ' بن گئی تھی۔ ادھر کاکا جی بھی بیگم جان کی موت کے بعد اکیلا تھا...... اسے افسانہ اچھی لگی اور ان دونوں نے شادی کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ وہ دونوں بڑی بڑی محفلوں میں ایک ساتھ جاتے تو شائقین کی بھیڑ کو سنبھالنا مشکل ہو جاتا...... شادی بیاہ کے سیزن میں انہیں باضابطہ طور ایک منشی (PA) رکھنا پڑتا جو ان کی مصروفیات کے بارے میں حساب رکھتا اور لوگوں سے باضابطہ پیشگی وصول کرتا۔ جبکہ عام دنوں میں کشمیر کے باغ اور سیاحتی مقامات ان کے لئے ہر وقت بے قرار و منتظر رہتے۔

زندگی کا سفر یونہی جاری رہا۔ کاکا جی اپنے پہلے دو بچوں سے بالکل لاتعلق ہو گیا، وہ برائے نام کبھی کبھار ان کو پیسہ بھیج دیتا، جو اس کا بھائی عزیز ہڑپ کر جاتا اور بچوں سے اتنی مشقت کرواتا کہ ان کے ہاتھ پاؤں میں چھالے پڑ جاتے......وہ

دونوں ایک طرف اذیت و عذاب بھری زندگی گزار رہے تھے تو دوسری جانب افسانہ کے بطن سے جنم لینے والی سلمیٰ اور شفیق کو زندگی کی ہر سہولیت میسر تھی۔ اچھا کھانا، اچھا لباس اور اچھا سکول، ماں باپ کی آمدن کا پورا مصرف ان پر ہی ہوتا اور افسانہ اس معاملے میں کسی بھی بات پر سمجھوتہ کرنے کے لئے تیار نہ تھی۔

☆

داستان گوئی اور موسیقی کے شوقین چند لوگوں کی نظر افسانہ پر پہلے سے ہی تھی چند آفیسر اور بیوروکریٹ افسانہ کی اداؤں کے دیوانے تھے لیکن افسانہ کا کاجی کے بغیر کسی محفل میں نہیں جاتی تھی ......اور یہ ساتھ ان سبھی کی آنکھوں میں کانٹا بن کر چبھتا تھا......

''میرا بس چلے تو میں اس چکور ٹوپی والے کا کاجی کو گولی مار دوں، اس نے افسانہ جیسی فنکارہ کو اپنے پنجوں میں کبوتر کی طرح دبوچ رکھا ہے'' ایک شخص نے کہا۔

''میں تو چاہتا ہوں کہ اسے گاڑی کے نیچے کچل دینا چاہیے......افسانہ کے دامن کے ساتھ کانٹوں کا گچھا بن کر لٹکا ہوا ہے، دومنٹ بھی اسے اپنے سے الگ نہیں ہونے دیتا......'' دوسر بولا۔

''میں کہتا ہوں کہ اگر وہ کا کاجی سے الگ ہو جائے تو میں اسے دنیاء بھر کے ممالک کے دورے پر بھیج دوں، جہاں وہ کشمیری موسیقی اور رقص کی نمائندگی کر کے لاکھوں روپے کما لے......'' تیسرا بول ہی رہا تھا کہ پہلے نے بات کاٹی......

''مجھے لگتا ہے کہ یہی بہتر رہے گا......افسانہ تک کسی طرح سے یہ بات پہنچا دینی چاہیئے کہ اگر وہ کچھ دن کے لئے کا کاجی سے الگ ہو جائے تو اسے ورلڈ ٹور پر بھیجا جا سکتا ہے۔''

اور پھر یہی ہوا...... سیاسی شاطروں نے مل کر ایسی بساط بچھائی کہ پہلی ہی چال میں افسانہ مات کھا گئی۔ دنیا دیکھنے، گھومنے پھرنے اور موٹی رقمیں کمانے کے شوق نے اسے کاکاجی سے الگ کر دیا۔ کاکاجی اپنے حال میں خوش تھا اور زندگی ہنسی خوشی گزر رہی تھی لیکن عورت ذات اور اس کا توسیع پسندانہ دماغ...... وہ اسے سمجھانے اور تباہی سے بچانے میں ناکام رہا......اور......سیاسی شعبدہ، بازوں نے اس کے تاج کا انمول ہیرا چرالیا......افسانہ کو چند ریاستوں میں کچھ پروگرام ضرور ملے اور کچھ پیسہ بھی لیکن اس کا عالمی دورہ کرنے کا خواب کبھی پورا نہ ہوا۔ سیاسی لوگوں کے وعدے ہاتھی کے دانت ثابت ہوئے اور ان خوابوں کی تعمیر حاصل کرتے کرتے وہ اپنے شوہر کے ساتھ ساتھ اپنی عزت و آبرو بھی گنوا بیٹھی ......سیاسی عیاش اسے اپنی محفلوں سے اپنے بستروں تک پہنچا کر اس کے فن اور خوبصورتی کی داد دیتے رہے اور....افسانہ ان کا بستر گرم کرتی رہی اور وہ اس کی جیبیں......!...افسانہ خود کو ایک عظیم 'فنکارہ' سمجھتی رہی اور وہ اسے طوائف....!انگور کا موسم ختم ہوا اور افسانہ کو کشمش کے دانے کی طرح اس کے چاہنے والے سرِ راہ چھوڑ کر چل دیئے ...... کسی نے شادی کا وعدہ کیا، کسی نے دنیا گھمانے کا اور کسی نے بنگلہ خرید کر دینے کا لیکن نہ خدا ہی ملا....نہ وصال صنم ......دنیا حاصل کرنے کے لالچ میں وہ اپنے شوہر سے دور ہو گئی اور دنیا والے اسے ایک بدکردار عورت کے طور یاد کرنے لگے ......اپنی غلطی کا احساس ہونے تک آفتابِ شباب، شیطان کے سینگوں کے درمیان آ گیا تھا اور پرستاروں نے وقتِ زوال میں اس صنم کو سجدہ کرنا چھوڑ دیا...لیکن آج کی تاریخ میں بھی وہ خوش تھی جس کی وجہ اس کی شاطر دماغی تھی۔ وہ آج بھی اپنی چکنی زبان کا جال پھینک کر نئے نئے شکار پھانستی اور اپنے پرانے خریداروں کو خوش کرتی اور محلے والے اس سب سے واقف ہونے کے باوجود اس کا کچھ

دونوں ایک طرف اذیت و عذاب بھری زندگی گزار رہے تھے تو دوسری جانب افسانہ کے بطن سے جنم لینے والی سلمیٰ اور شفیق کو زندگی کی ہر سہولیت میسر تھی۔ اچھا کھانا، اچھا لباس اور اچھا سکول، ماں باپ کی آمدن کا پورا مصرف ان پر ہی ہوتا اور افسانہ اس معاملے میں کسی بھی بات پر سمجھوتہ کرنے کے لئے تیار نہ تھی۔

☆

داستان گوئی اور موسیقی کے شوقین چند لوگوں کی نظر افسانہ پر پہلے سے ہی تھی چند آفیسر اور بیوروکریٹ افسانہ کی اداؤں کے دیوانے تھے لیکن افسانہ کا کاجی کے بغیر کسی محفل میں نہیں جاتی تھی ......اور یہ ساتھ ان سبھی کی آنکھوں میں کانٹا بن کر چبھتا تھا......

''میرا بس چلے تو میں اس چکور ٹوپی والے کا کاجی کو گولی ماردوں، اس نے افسانہ جیسی فنکارہ کو اپنے پنجوں میں کبوتر کی طرح دبوچ رکھا ہے'' ایک شخص نے کہا۔

''میں تو چاہتا ہوں کہ اسے گاڑی کے نیچے کچل دینا چاہیے......افسانہ کے دامن کے ساتھ کانٹوں کا گچھا بن کر لٹکا ہوا ہے، دومنٹ بھی اسے اپنے سے الگ نہیں ہونے دیتا......'' دوسر بولا۔

''میں کہتا ہوں کہ اگر وہ کا کاجی سے الگ ہو جائے تو میں اسے دنیاء بھر کے ممالک کے دورے پر بھیج دوں، جہاں وہ کشمیری موسیقی اور رقص کی نمائندگی کر کے لاکھوں روپے کما لے......'' تیسرا بول ہی رہا تھا کہ پہلے نے بات کاٹی......

''مجھے لگتا ہے کہ یہی بہتر رہے گا......افسانہ تک کسی طرح سے یہ بات پہنچا دینی چاہیئے کہ اگر وہ کچھ دن کے لئے کا کاجی سے الگ ہو جائے تو اسے ورلڈ ٹور پر بھیجا جا سکتا ہے۔''

اور پھر یہی ہوا...... سیاسی شاطروں نے مل کر ایسی بساط بچھائی کہ پہلی ہی چال میں افسانہ مات کھا گئی۔ دنیا دیکھنے، گھومنے پھرنے اور موٹی رقمیں کمانے کے شوق نے اسے کاکاجی سے الگ کر دیا۔ کاکاجی اپنے حال میں خوش تھا اور زندگی ہنسی خوشی گزر رہی تھی لیکن عورت ذات اور اس کا توسیع پسندانہ دماغ...... وہ اسے سمجھانے اور تباہی سے بچانے میں ناکام رہا...... اور...... سیاسی شعبدہ بازوں نے اس کے تاج کا انمول ہیرا چرا لیا...... افسانہ کو چند ریاستوں میں کچھ پروگرام ضرور ملے اور کچھ پیسہ بھی لیکن اس کا عالمی دورہ کرنے کا خواب کبھی پورا نہ ہوا۔ سیاسی لوگوں کے وعدے ہاتھی کے دانت ثابت ہوئے اور ان خوابوں کی تعمیر حاصل کرتے کرتے وہ اپنے شوہر کے ساتھ ساتھ اپنی عزت و آبرو بھی گنوا بیٹھی...... سیاسی عیاش اسے اپنی محفلوں سے اپنے بستروں تک پہنچا کر اس کے فن اور خوبصورتی کی داد دیتے رہے اور...... افسانہ ان کا بستر گرم کرتی رہی اور وہ اس کی جیبیں......!... افسانہ خود کو ایک عظیم 'فنکارہ' سمجھتی رہی اور وہ اسے طوائف......!۔ انگور کا موسم ختم ہوا اور افسانہ کو کشمش کے دانے کی طرح اس کے چاہنے والے سرِ راہ چھوڑ کر چل دیئے...... کسی نے شادی کا وعدہ کیا، کسی نے دنیا گھمانے کا اور کسی نے بنگلہ خرید کر دینے کا لیکن نہ خدا ہی ملا.... نہ وصالِ صنم...... دنیا حاصل کرنے کے لالچ میں وہ اپنے شوہر سے دور ہو گئی اور دنیا والے اسے ایک بدکردار عورت کے طور یاد کرنے لگے...... اپنی غلطی کا احساس ہونے تک آفتابِ شباب، شیطان کے سینگوں کے درمیان آ گیا تھا اور پرستاروں نے وقتِ زوال میں اس صنم کو سجدہ کرنا چھوڑ دیا...لیکن آج کی تاریخ میں بھی وہ خوش تھی جس کی وجہ اس کی شاطر دماغی تھی۔ وہ آج بھی اپنی چکنی زبان کا جال پھینک کر نئے نئے شکار پھانستی اور اپنے پرانے خریداروں کو خوش کرتی اور محلے والے اس سب سے واقف ہونے کے باوجود اس کا کچھ

بھی نہیں بگاڑ سکتے تھے......

کا کاجی نے کچھ عرصہ افسانہ کی بے وفائی اور اس کی تباہی پر آنسو بہائے لیکن جب ہر طرف سے مایوس ہوا تو کشتی ،تقدیر کو ہوائے وقت کے سپرد کر کے خاموش ہو گیا......ہوش سنبھالتے ہی اسے اپنی پہلی بیوی بیگم جان کی یاد آئی تو اس کے منہ سے ایک چیخ نکلی

''ہائے کا کی......ہائے میری کا کی''

لیکن کا کی کی قبر پر اس وقت تک لمبی لمبی اور ہری ہری گھاس اُگ چکی تھی۔اس کے دو لعل احمد اور جمال ڈھول مٹی چاٹ رہے تھے،ان کی تعلیم و تربیت کی عمر نکل چکی تھی ،بھائی عزیز کا یوم حساب آیا تو کا کاجی نے اسے آتشیں لباس پہنا کر اپنے بچوں پر ڈھائے مظالم کا گن گن کر حساب لیا اور بہت محنت کے بعد ان کی گاڑی اگر چہ پھر سے پٹڑی پر آ رہی تھی لیکن بچوں کے دلوں میں باپ کی نفرت اور ناراضگی گھر کر چکی تھی ......وہ ہزار کوششوں کے باوجود کا کاجی کے ساتھ رہنے کے لئے تیار نہ ہوئے اور اپنے ننھیال میں زندگی گزارنے لگے۔کا کاجی کو اپنے دوسرے دو بچوں سلمٰی اور شفیق کی یاد بھی آتی تھی لیکن وہ اپنی شاطر ماں کے زیر اثر تھے اور اگر چہ سلمٰی کبھی کبھار اپنے تھکے ہارے والد کی چوری چھپے خبر لے لیتی یا اس کے ساتھ فون پر بات کر لیتی لیکن شفیق اپنی والدہ اور والد،دونوں سے بری طرح ناراض تھا...... لیکن اس کے باوجود کبھی کبھار اپنے سوتیلے بھائیوں سے بھی ضرور مل لیتا تھا......

☆

تھک ہار کر کا کاجی نے داستان گوئی کا پیشہ ترک کر دیا،وہ پچھلے کئی برسوں سے اپنے واحد اور وفادار دوست شوکت علی عرف شوکی کے ساتھ اپنے اس عالیشان گھر میں

رہ رہا تھا، جو اس نے تب تعمیر کیا تھا جب اس کا شہرہ اپنے پورے عروج پر تھا، شوکی اب دنیا کی بھیڑ میں کاکاجی کا واحد رفیق اور یارِ غار تھا۔ شوکی کے پاس علم کی دولت تھی اور کاکاجی کے پاس کہانیوں اور قصوں کا خزانہ اور دو دیوانے مل کر کئی برس تک اپنے اپنے فن کا استعمال کر کے ایک کتاب لکھنے میں مصروف تھے۔

کاکاجی نے روائتی لوک کہانیوں اور سینہ بسینہ منتقل ہونے والے قصوں کو اپنے دوست شوکی کی مدد سے کتابی شکل دے کر جب مسودہ ایک ناشر کے سپرد کیا تو اسے پتہ ہی نہیں تھا کہ اس نے کئی برسوں کی عرق ریزی کے دوران کتنا بڑا اور انمول ہیرا تراش لیا ہے۔ کتاب کا نام اس نے ''پری محل'' رکھا تھا، جسے مقامی طور اتنی پذیرائی اور پبلسٹی ملی کہ کئی قومی اور بین الاقوامی پبلشر اسے ترجمہ کر کے اپنی اپنی زبانوں میں شائع کرنے کی مانگ کرنے لگے حتیٰ کہ کتاب فرانس کے ایک کتابی میلے میں شامل ہوئی اور اسے بین الاقوامی ''بُکر پرائز'' کے لئے چن لیا گیا......

☆

کاکاجی اور افسانہ کی کہانی سنانے والا.... ایک اہم کردار یعنی میں.... ایک ٹیکسی ڈرائیور ہوں... اور کاکاجی کو کئی برسوں سے جانتا ہوں...... آج میری عالیشان گاڑی کاکاجی کے دوست شوکی نے کرائے پر لی تھی، وہ کاکاجی کو سرینگر کے انٹرنیشنل ہوائی اڈے پر چھوڑنے آیا تھا جو اپنی کتاب ''پری محل'' کو ملنے والا بین الاقوامی انعام حاصل کرنے کے لئے فرانس جا رہا تھا...... کاکاجی کے چاروں بچے بھی ائیرپورٹ پر آئے تھے ......اپنے فن کار باپ کو رخصت کرنے کے لئے ......کاکاجی فرانس میں ایک بڑی تقریب میں یہ انعام حاصل کرنے کے بعد عالمی دورے پر روانہ ہو جائے گا اور دنیا کے مختلف ممالک میں کشمیر کے فن ''داستان گوئی'' کے بارے میں پروگرام پیش کرے

گا اور بے شمار دولت ،عزت اور شہرت لے کر واپس لوٹے گا لیکن ....... اس ساری بھیڑ میں وہ افسانہ مجھے کہیں نظر نہیں آئی جو اپنے حسن اور جوانی کے زور پر دنیا دیکھنا چاہتی تھی ......شاید اس نے اپنی چھوٹی سی دکان میں موجود دہی اور دودھ کے چند مٹکوں، نانوائی کی درجن بھر روٹیوں، بچوں کی ٹافی اور چاکلیٹ کو ہی اپنی دنیا سمجھ کر خاموش رہنے میں عافیت سمجھی تھی ...... مگر اب دیکھنا یہ ہے کہ وہ محلے والوں کی لعنت ملامت کا کب تک مقابلہ کر سکتی ہے!

# شاعر کی محبت....!

شاعر کو قدرت نے ایک بے مثال اور لامحدود تخیل عطاء کیا تھا، اس کے ذہن کے پردے پر اترنے والی ہر غزل ادب کا ایک بہترین نمونہ ہوتی، اس کا ہر شعر جیسے کاغذ پر زندہ و جاوید چلتا پھرتا نظر آتا، اس کی ہر رُباعی رومانویت کا ایک گہرا بحرِ صہباء اور تخیل کا کوہ الوند کہلاتی...... وہ بس سوچنا شروع کرتا...... اُس کے ہاتھ میں موجود قلم کو جیسے کوئی غیبی قوت تھام لیتی اور وہ لکھتا رہتا...... خوبصورت حروف کی ایک باترتیب کیاری کی طرح صفحہ ہائے قرطاس پر اشعار بکھرنے لگتے...... قدرت نے اس پر ایک اور مہربانی بھی کی تھی...... وہ...... دل میں کسی چیز کی خواہش کرتا تو اگلے ہی لمحے وہ چیز اس کے روبرو حاضر ہو جاتی...... وہ آنکھیں بند کرتا تو پلک جھپکنے سے پہلے کسی حسین گلشن میں پہنچ جاتا، کسی روح پرور مرغزار، برف پوش کوہسار، ثمردار باغات اور گنگناتے جھرنوں یا ندیوں کی سیر کرنا اس کے لئے کوئی مسئلہ ہی نہیں تھا، جنت کے گھنے اور ٹھنڈے باغات...... دودھ اور شہید کی نہریں، نہروں کے کناروں پر قطار اندر قطار سریلے نغمے اور رقص پیش کرتی دل نشیں حوریں...... بڑی بڑی آنکھوں والی عینا، دن میں کئی بار اس کی بانہوں میں آکر اسے مسحور و مسرور کر جاتیں اور اس کے سفید کرتے کے کالروں پر اپنے لبوں کے نشان چھوڑ کر رخصت ہو جاتیں...... کوہِ قاف کی حسین پریوں سے وہ اکثر رات کے خاموش اور پرسکون لمحات میں ملتا تھا، دن کے شور و غل میں وہ ادھر کا رُخ نہیں کرتا

تھا...... اسے شبہہ تھا کہ دن کے اجالوں میں نجانے کتنے ہی مسافر اور عاشق ، شہزادہ سیف الملکوک، کی طرح اپنی ''بدیع الجمال'' کی تلاش میں ان برفانی ریگستانوں میں اپنی منزل کا راستہ تلاش کرتے پھر رہے ہوں گے۔ اور ہوسکتا ہے شاعر کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے اس 'پُرامن مقام' کی طرف چلے آئیں... کیونکہ انسان کی فطرت میں 'فتنہ وفساد' موجود ہے اور وہ اس کے بغیر نہ تو زندہ رہ سکتا ہے اور نہ ہی سکون سے بیٹھ سکتا ہے...... اسے چاند تاروں سے بھی آگے کی دنیاؤں اور کہکشاؤں سے پرے ، تمام جہانوں پر دسترس حاصل تھی ، وہ جب چاہتا ، چاند کے کالے غاروں کی سیر کرتا ، جب چاہتا آسمانوں کی وسعتوں میں گھومنے نکل جاتا اور جب چاہتا پاتال کی گہرائیوں میں پوشیدہ رازوں پر سے پردہ ہٹا دیتا...... یہ سارے کام شاعر کے لئے بہت معمولی تھے، اس نے جب بھی ارادے کی لگام تھامی اور تخیل کے مست جھونکے پر سوار ہوگیا...... تو مشکل سے مشکل مراحل طے کر کے بخیر وعافت لوٹ آیا...... وہ دیکھنے میں ایک عام سا انسان تھا، ہاڑ مانس کا پتلا ، پتلے میں جان اور سینے میں ایک بہت نرم اور خوبصورت دل ، دل میں فطرت کی نزاکت اور نفاست کی ترجمانی کرتا ایک ، ایک قطرۂ خون اور اس خون کی اچھل کود میں شور محشر...... اور یہی شور اسے ہر لمحہ بے قرار رکھتا تھا۔ محبت کا مبلغ اور نفرت کا دشمن... میرا دوست ، شاعر...... عجیب وغریب فطرت کا مالک تھا، وہ جو کچھ لکھتا، ضرب المثل بن جاتا ، جو کچھ کہتا، حقیقت بن جاتا اور جو کچھ سوچتا واقعات میں بدل جاتا...... اس کے قاری اس کے دیوانے تھے لیکن وہ کس کا دیوانہ تھا...... اس بات پر اس نے کئی بار بہت سنجیدگی سے سوچا...... اسے کبھی اپنی غزلوں میں رقص کرتی حوروں کا خیال آتا، کبھی اپنی رباعیوں میں انگڑائیاں لیتی کوہ قاف کی تتلیوں جیسی حسین پریوں کا دھیان آتا اور کبھی اپنی نظموں میں مسکراتی ، اچھل کود کرتی اور اپنی مست نگاہوں سے

فضاء میں جادو بکھیرتی ہرنیوں سے بھی مست طلسمی مخلوقات یاد آتیں، جو اس نے آسمانوں اور کہکشانوں کی سیر کے دوران ایک نہیں کئی بار دیکھی تھیں...... اُن سے نظریں ملائی تھیں، ان کا بوسہ لیا تھا اور انہیں اپنے دھڑکتے دل سے لگایا تھا......لیکن ......وہ جانتا تھا کہ ان سبھی مخلوقات میں دیوانگی طاری کرنے والی کوئی بات نہیں تھی......

شاعر کو سب سے زیادہ اپنے وطن سے محبت تھی، وہ اپنے وطن کی زلفوں کی مست خوشبو میں کھو جاتا اور اسے یہ ساری سرزمین 'لیلائے کہسار' نظر آتی، جس کے ہجر میں وہ اپنا حلیہ بگاڑ کر کوہ و بیابان میں دیوانہ وار اسے تلاش کرتا......کبھی اس کی پریشان زلفیں سلجھاتا، کبھی اس کے ریزہ ریزہ لباس میں پیوند لگاتا اور کبھی اس کے تازہ زخموں پر اپنے لعاب کی مرہم لگاتا یا....کبھی اس کے میلے بدن کو اپنے اشکوں کے جھرنے کے نیچے مل مل کر دھوتا......یہ دیوانگی بھی عارضی واقع ہوتی اور وہ پھر سے خود کو عام لوگوں کی بھیڑ کا حصہ سمجھنے لگتا۔ دراصل شاعر کو ایک دائمی سرور اور مستقل نشے کی تلاش تھی۔ جس میں فناہ ہو کر وہ دنیا مافیہا سے بے خبر ہو جائے اور اسے آس پاس کے زخمی زخمی، مجروح و مضروب اور سسکتے، بلکتے ماحول سے کوئی سروکار ہی نہ رہے......وہ 'اشرف المخلوقات' کے فتنہ و فساد اور خون خرابے سے بہت خفاء رہتا تھا......اور......خود کو اس سے الگ رکھنے کی لاکھ کوششوں کے باوجود وہ خود بھی کبھی کبھی اس کا حصہ بن جاتا......جس پر اسے بہت افسوس ہوتا......میرا یہ معصوم اور نازک مزاج دوست......جسم کے اعتبار سے چٹان سے بھی مضبوط تھا لیکن اتنا ہی زیادہ حساس اور کمزور دل بھی......اسے کسی شیر خوار کی معمولی چیخ بے قرار و مضطرب کرنے کے لئے کافی تھی......راستوں، سڑکوں اور میدانوں میں بکھری ہوئی کراہتی انسانیت اس کے دل و دماغ پر ہتھوڑے مارتی تو وہ اپنے ہی خول میں چھپ کر بیٹھ جاتا......اس نے بھی انسانیت کے دشمنوں کے خلاف

بہت معرکے سر کیئے تھے لیکن یہ دشمن، یاجوج اور ماجوج کی افواج کی طرح تھے...... ایک مرتا تو ہزار پیدا ہو جاتے، جیسے کتا مرنے سے 'کتا گھاس' اور چڑیل کی ہڈیوں کے چورے سے مکھیاں اور مچھر بنتے ہیں...... ایک برائی ختم ہوئی تو چار نئی جنم لیتیں اور وہ اپنے ترکش خالی دیکھ کر میدان کارزار سے واپس آجاتا، تاہم اس نے کبھی سفید جھنڈا نہیں لہرایا تھا...... تھک ٹوٹ کر واپس آتا تو اپنے کمرے میں گھس جاتا، جہاں کاغذ، قلم ادھوری نظموں، نامکمل غزلوں، بے ترتیب رباعیوں اور ناتراشیدہ اشعارہ کے انبار کے درمیان اسے اپنا وجود کسی بن ماں کے سہمے اور تشنہ لب طفل نادان کی طرح محسوس ہوتا۔

میں نے اپنے فرض میں کبھی کوئی کوتاہی نہیں برتی...... اسے کئی بار بتایا بلکہ بہت زور دے کر سمجھایا کہ میرے حسین و جمیل اور نازک مزاج دوست! دنیا بہت بدل چکی ہے...... دوستی، پیار محبت اور انسانیت جیسے معصوم جذبات اور پیار جیسے رشتوں نے ایک عرصہ قبل شہر خموشاں میں اپنا مستقل مسکن تعمیر کرلیا ہے...... آپ دورِ رفتہ کی یادگار محبت 'تاج محل' سے بھی خوبصورت عمارت بن کر کسی خوبصورت باغ میں کھڑے ہو جائیں گے تو آپ کی دیواروں پر سینما کے پوسٹر چسپاں کردیئے جائیں گے...... آپ کے گنبدوں کو چڑیاں اور کبوتر گندہ کر کے اڑ جائیں گے.... آپ کے حق وراثت کو لے کر ہنگامے کھڑے ہو جائیں گے اور پھر...... قتل، فتنہ، فساد اور افراتفری...... شروع ہو جائے گی...... میں نے اسے یہ بھی بتایا تھا کہ اگرچہ ابھی ہم لوگ عرصہ محشر میں نہیں ہیں لیکن ''النفسی النفسی'' کے نعرے ہر طرف باآواز بلند اٹھ رہے ہیں، خود غرضوں نے 'دوستی پکی، خرچہ اپنا اپنا' کا اصول اپنا لیا ہے...... اور...... یہی اصول کامیاب بھی ہے...... پھر میں نے اسے بتا دیا کہ اس دور میں کسی بھٹکے کو سیدھی راہ دکھانا ایک بہت

بڑا جرم ہے......لیکن وہ ٹھہرا اصولوں کا پابند اور اپنے ضمیر کا قیدی......اسے میری باتوں میں بھی 'فتنہ وشر' ہی نظر آتا......وہ مجھ سے روٹھ جاتا اور اپنے اسی چھوٹے سے کمرے میں مقید ہو جاتا......لیکن اس کا غصہ کبھی دائمی نہیں ہوتا تھا، وہ تھوڑی دیر بعد کمرے سے باہر نکلتا اور مجھے تلاش کرنے لگتا......کبھی کسی جھاڑی کے پیچھے، کبھی کسی چٹان کے سائے میں کبھی کسی جھرنے کے نیچے یا پھر کسی برف پوش چوٹی پر مجھے تلاش کرتا ہے......اپنی ننھی، معصوم اور بچگانہ مسکراہٹوں اور کلکاریوں سے مجھے بہلاتا اور میں ہار کر اسے گلے لگا لیتا......اتنا بڑا ہو گیا لیکن اس کا بچپن ہے کہ جانے کا نام نہیں لیتا......اکیلا اور تنہاء، اداس اور پریشان ...... اپنی دھن میں مست...... کسی اور سیارے کی مخلوق ...... جیسے اجنبیوں کی محفل میں آ گیا ہو......شاعر......میرا دوست!

شاعر کی ساری پریشانیوں کا واحد علاج تھا کہ اس کے اداس اور دردمند دل کو کسی حسینہ کے حوالے کر دیا جائے، اس کی تنہائیوں، اداسیوں اور آنسوؤں کا مداوا صرف اور صرف کسی شوخ معشوقہ کی گہری نگاہوں کے جام جمشید میں ہی مل سکتا تھا...... میں نے ایک دن اس کو یہ بات بھی بتا دی، وہ پہلے گھبرا سا گیا، پھر اس کی نظر شرما کر جھک گئی اور وہ خاموش رہا......پھر تھوڑی دیر بعد نظریں اٹھائیں اور کہنے لگا۔

"تمہاری بات میں سمجھتا ہوں لیکن میں اپنی جنت کی حوروں اور کوہ قاف کی پریوں کو چھوڑ کر کسی دنیاوی حسینہ سے محبت کیسے کروں گا، وہ سب مجھ سے روٹھ جائیں گی، ناراض ہو جائیں گی اور میں ان کو منہ دکھانے قابل نہیں رہوں گا، شاعر نے پہلی بار خاموشی توڑی۔

وہ معصوم تھا اور میں شاطر، وہ سیدھا تھا اور میں ٹیڑھا، وہ شریف تھا اور میں چالاک! میں اپنی تاویلات کے پھندے میں پھنسا کر اسے راہ محبت پر گامزن

کرنے میں کامیاب ہوگیا اور دیکھتے ہی دیکھتے اس کی زندگی بدل گئی۔ ایک دن وہ اپنے اسی قید نما کمرے میں کاغذ خور کیڑے کی طرح الجھا ہوا تھا کہ میں نے ایک پیاری سی حسینہ کو اس کے کمرے میں چپکے سے بھیج دیا...... شاعر نے سر اٹھا کر دیکھا تو اسے ''بابا آدم کے پہلو میں باغ عدن کی اماں حوا'' والا منظر یاد آیا...... اسے لگا کہ اس کے تخیل سے کوئی حور یا یا پری جھٹ سے اچھل کر باہر نکل آئی ہے اور حقیقت کا لبادہ اوڑھ کر اس کے روبرو بیٹھی ہے۔ اس کو محسوس ہوا کہ یہ اس کے تخیل کی قوت اور توجہ کی انتہاء ہے کہ اسے اس قید نما کمرے میں اپنے اشعار میں بسے کردار حقیقت بن کر سامنے نظر آ رہے ہیں...... اس نے آنکھیں جھپکا کر، اپنے سر کو جھٹک کر اور اپنی چٹکی کاٹ کر اس خواب سے باہر نکلنے کی کوشش کی لیکن ناکام رہا... کیونکہ وہ کوئی تخیل نہیں، حقیقت تھی...... اس لئے اپنی تمام تر کوششوں کے بعد اس نے ہمت کر کے پوچھا۔

''اے حسین دوشیزہ! کون ہیں آپ...... یہاں کیوں تشریف لائی ہیں''

''میں ایک عورت ہوں، حوا کی بیٹی، آدم کی پسلی سے تیار کی گئی خوبصورت مخلوق، جس نے آدم کی اداسیوں، تنہائیوں اور پریشانیوں میں رنگ ونور کی مستی بھر دی تھی''

''......اور پھر اسے جنت سے بھی آپ ہی نے نکلوایا تھا'' شاعر نے پوچھا۔

''یہ محض الزام ہے، یہ منشائے رب تھی، اور ایسا ہونا ازل سے طے تھا...... ورنہ سچ تو یہ ہے کہ

وجودِ زن سے ہے تصویر کائنات میں رنگ......''

''آپ کو شعر وشاعری سے بھی شغف ہے...... یہ جان کر خوشی ہوئی...... لیکن یہاں تشریف آوری کی وجہ ابھی تک آپ نے بیان نہیں فرمائی......؟''

''آپ کی تنہائیوں، اداسیوں، پریشانیوں اور الجھنوں کو دور کرنا چاہتی ہوں، ایک دوست بن کر آپ کے دکھ بانٹوں گی، معشوقہ بن کر آپ کے دل پر راج کروں گی، بیوی بن کر آپ کی زندگی میں بہاریں لاؤں گی اور ساری زندگی ساتھ رہوں گی''

حسینہ نے جواب دیا اور قریب آ کر شاعر کے پہلو میں بیٹھ گئی، دھیرے سے اس کے ہاتھ پر اپنا نرم اور گرم ہاتھ رکھا تو یہ گرمی شاعر کی روح تک اتر گئی...... اسے ایک نئے احساس سے سابقہ پڑ رہا تھا...... حسینہ اور قریب آئی اور شاعر کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کچھ اس انداز سے دیکھا کہ شاعر کو اپنا وجود کسی گہری جھیل میں ڈوبتا نظر آیا۔

دوشیزہ بہت خوبصورت اور نازک اندام تھی، اس کے تخیل اور تصور سے بھی زیادہ حسین، آنکھوں کے راستے دل میں اتر کر کبھی باہر نہ نکلنے والی کسی مصور کی جیتی جاگتی تصویر...... اس کی دعاؤں کا من چاہا جواب اور اس کی آرزوؤں کا عملی روپ، اس نے ہر مرحلے کو دھیرے دھیرے طے کرنے کا فیصلہ کیا پہلے دوست، پھر معشوقہ اور پھر شریک حیات......!

دن گزرتے گئے، دوشیزہ اور شاعر کی دوستی ہو گئی، سب سے پہلے شاعر نے قلم، کاغذ لے کر اس دوشیزہ کا کوئی اچھا سا نام تجویز کرنے کا فیصلہ کیا ''ریحانہ، رخسانہ یا فرزانہ؟ نہیں سب سنے سنائے نام ہیں...... نسرین، مہرین یا پھر پروین؟ نہیں یہ بھی کچھ جانے پہچانے نام ہیں۔ وہ سوچتا رہا اور ذہن میں ہزاروں ایک سے ایک نام گھومتے رہے، جنہیں وہ مسترد کرتا رہا۔ کیونکہ اس کی یہ دوست ان سب سے مختلف تھی، چنچل، شوخ، موٹی اور بڑی بڑی آنکھوں والی، چال میں مستی اور زبان میں مٹھاس، ہاتھوں میں نرمی اور لبوں پر گرمی...... وہ کسی اچھے اور مناسب نام کی تلاش میں تھا۔

''ہرنی'' اس کے ذہن میں آیا...... میری دوست ایک ہرنی کی طرح ہے''

اس نے سوچا اور اس کا نام اسی مناسبت ''غزالہ'' رکھ دیا...... اور یہ نام دوشیزہ

کو بھی بہت پسند آیا...... وہ تھی ہی اتنی پیاری کہ کوئی حساس شاعر ہی اس کو اتنا خوبصورت نام دے سکتا ہے...... اب شاعر ہوتا اور اس کے ہمراہ غزالہ ہوتی، مسکراہٹیں قہقہوں میں بدل گئیں، خاموشیاں محفلوں میں اور اداسیاں مجلسوں میں...... اُدھر وہ غزالہ کی خوبصورتی کے سمندر میں ڈوبتا گیا اور اِدھر میں ایک دوست محروم ہوتا گیا...... لیکن مجھے اس بات کی خوشی تھی کہ میرا دوست خوش ہے، زندہ ہے، ہشاش بشاس اور چاک و چوبند ہے......

وہ نہانے دھونے لگا، نئے اور رنگین ملبوسات زیب تن کرنے لگا اور خوشبو اور عطریات کی خرید وفروخت ہونے لگی، شاعر بدلے ماحول میں جدھر سے بھی گزرتا ...... لوگوں کی نظروں میں سمایا رہتا، وہ محفلوں کی جان بن چکا تھا اور رشتوں کے مرحلے طے کرتا ہوا ایک فاتح کی طرح آگے بڑھ رہا تھا... جبکہ غزالہ...... کی قربت کے بعد اس نے نہ تو کبھی بہشت کی حوروں کی سدھ لی، نہ کوہِ قاف کی پریوں کا حال پوچھا، نہ کہکشانوں کی سیر کی اور نہ ہی ستاروں سے آگے کے دوسرے جہانوں کو مسخر کرنے کی کوشش کی ...... اب تو وہ صرف اس فلسفے کا قائل تھا کہ ؎

مکالاتِ فلاطوں نہ لکھ سکی، لیکن
اسی کے شعلے سے ٹوٹا شرار فلاطوں

اور وہ ہر کسی سے یہی کہتا کہ ؎

کھلتے جاتے ہیں اسی آگ سے اسرار حیات
گرم اسی آگ سے ہے معرکۂ بود نبود

رشتوں کے معرکے سر کرنے کی ان سے کئی کوششیں کیں لیکن غزالہ ہر بار اس کی توجہ موڑ دیتی ...اور اب تو شاعر کی قوتِ تخیل بھی اسی کے ہاتھ میں تھی، اس نے غزالہ کو بہت سے باغ و بہار کی سیر کرائی لیکن غزالہ کو کوئی جگہ پسند نہیں آئی، وہ طلسمی دنیا

اور مخلوقات سے دلچسپی نہیں رکھتی تھی۔ پھر فیصلہ ہوا کہ وہ اسے اپنے وطن کے کسی خوبصورت مرغزار کی سیر کرائے گا، جہاں خاموشی ہوگی، تنہائی ہوگی اور خوبصورت نظاروں کے درمیاں صرف دو دل موجود ہوں گے....اور پھر شاعر غزالہ کا ہاتھ پکڑ کر نہایت خوبصورت اور حسین الفاظ کا انتخاب کر کے اس سے یوں مخاطب کرے گا۔

''غزالہ۔ جان من! میں تم سے بہت پیار کرتا ہوں، میں تمہیں دوست سے محبوبہ بنانا چاہتا ہوں، میں تمہارے خوبصورت لبوں کو چوم کر تمہارے دل میں اتر جانا چاہتا ہوں......تمہارے سینے کی دھڑکنوں کی تال پر محبت کا میٹھا گیت گانا چاہتا ہوں اور تمہاری آنکھوں میں چھلکتی شراب سے اپنی پیاس بجھانا چاہتا ہوں ....اور اپنی کائنات کے پھیکے خاکوں میں تمہارے خوبصورت رنگ بھر کے انہیں ایک مکمل تصوریر بنانا چاہتا ہوں''

یہ کام زیادہ مشکل نہیں تھا......غزالہ ساتھ چلنے کے لئے تیار تھی اور شاعر اظہار محبت کے لئے بے قرار۔ بہر حال طے پایا کہ سونہ مرگ کے خوبصورت مرغزار کی طرف ......غزالہ کو لے جا کر تنہائی کے عالم میں کسی بلند چوٹی کی صاف وشفاف برف کو گواہ رکھ کر یہ سبھی نازک باتیں سننے پر مجبور کر دیا جائے، سونہ مرگ کی حسین وادی سے اوپر لداخ اور کشمیر کو تقسیم کرنے والی دنیا کی بلند ترین شاہراہ زوجیلا کی برف پوش چوٹیوں کی طرف غزالہ میرے شاعر دوست کے ساتھ ایک اجنبی شخص کی گاڑی میں روانہ ہوگئی، راستہ طے ہوتا گیا اور اجنبی ان کے ساتھ گھل مل گیا، چرب زبان......الفاظ کا جادوگر.....یہ اجنبی...زوجیلا کی چوٹیوں پر آتے آتے دونوں پر جیسے چھا گیا، پہاڑوں میں آگے چل کر یونہی.....پل بھر کیلئے.....شاعر کا راستہ کھو گیا وہ ایک گہرنالے میں اتر گیا، پھر ٹیڑھے میڑھے رستوں سے گزرتا ہوا کیپٹن موڑ سے نیچے ان دونوں کا انتظار کرنے لگا......

سورج مغرب کی کالی غاروں میں ڈوبنے لگا تو اجنبی کی گاڑی دکھائی دی...... وہ سڑک میں انتظار کرنے لگا...... گاڑی پہنچی، سامنے رکی، دروازہ کھلا اور شاعر پچھلی سیٹ پر بیٹھ گیا، اس چھوٹے سے وقت میں حالات بدل چکے تھے، غزالہ اجنبی کے ساتھ فرنٹ سیٹ پر ہنستی کھیلتی واپس آ رہی تھی اور شاعر پچھلے سیٹ پر رقابت کی آگ میں جل رہا تھا کیونکہ جن جذبات کا اظہار کرنے کیلئے وہ ایک عرصے سے الفاظ اور جملے ترتیب دے رہا تھا، وہ اجنبی نے سوچے سمجھے بغیر کچھ لمحوں میں کہہ ڈالے تھے اور غزالہ نے انہیں انمول موتیوں کی طرح اپنے گلے کے ہار میں محفوظ کر لیا تھا......

شاعر نے ان کے ساتھ مزید سفر کرنا موزوں نہیں سمجھا، کسی بہانے گاڑی رکوائی باہر نکلا اور بال تل کے قریب سونہ مرگ کی خوبصورت وادیوں پر ایک حسرت بھری نگاہ ڈالی، شاید وہ ان سنہرے نظاروں کو آخری بار دیکھنا چاہتا تھا......اس کی زندگی میں آنے والی پہلی اور آخری محبت بھی بے سود ثابت ہوئی تھی۔ وہ محبت کے جال اور آنکھوں کے فریب سے آزاد ہو چکا تھا، اس کی تمام غیبی قوتیں اسے واپس مل چکی تھیں، وہ بہت دکھی ہونے کے باوجود ہلکا پھلکا محسوس کر رہا تھا۔ جیسے کسی بڑی چٹان کے نیچے سے باہر آ رہا ہو، جیسے جنت کی کسی نہر سے نہا کر نکلا ہو.... جیسے اس کا کوئی قرض ادا ہو گیا ہو، یا پھر کوئی قیدی برسوں بعد رہا ہو کر گھر لوٹ رہا ہو، اب اس کے تخیل اور تصور پر اس کا پورا اختیار تھا، اس نے من ہی من خواہش کی کہ ایک سفید، براق اور سجا، سجایا گھوڑا حاضر ہو جائے اور وہ ان دونوں سے بھی پہلے اپنے گھر واپس آ جائے، سوچنے اور چاہنے کی دیر تھی...... اگلے ہی لمحے یہ معجزہ ہوا اور وہ واپس اپنے قید نما کمرے میں پہنچ چکا تھا......اس کی نیند کھل چکی تھی۔ چائے کا ایک گرما گرم پیالہ اس کے میز پر رکھ دیا گیا تھا سامنے کاغذ اور قلم موجود تھا اور وہ پھر سے اپنے کام میں مصروف ہو گیا تھا.........کوہِ قاف کی پریوں کے ساتھ

......بہشت کی حوروں کے ہمراہ، کہکشانوں اور ستاروں سے آگے کے جہانوں... میں تسخیر کائنات کے مرحلے طے کرتا ہوا......اپنے سفر پر رواں دواں......شاعر......میرا دوست ایک مدت بعد مجھے واپس ملا..

# خلش!

دستر خوان بچھانے کے بعد سلیم نے اپنے ہاتھ سے تیار کئے ہوئے پکوان اس پر سجا دیئے۔اس نے سائرہ کی پسند کی ہر چیز، ہر پکوان یہاں تک کہ کئی قسم کی چٹنیاں اور اچار بھی کھانے میں شامل کردیئے تھے ......آج اس نے اپنے کلیجے کی ہر تکلیف دور کرنے کا تہیہ کر رکھا تھا۔آج وہ ہر اپنی ہر ایک خلش سے چھٹکارا چاہتا تھا اور ہر جھگڑا مٹا دینا چاہتا تھا......سائرہ کمرے میں خاموش سلیم کے انتظامات کا جائزہ لے رہی تھی۔کھانے کی خوشبو ماحول کو معطر کر رہی تھی۔کھانا پکانے میں سلیم کا جواب نہیں تھا اور اسے کھانے میں سائرہ کا......وہ آج اس کی ہر کمزروی سے فائدہ اٹھانا چاہتا تھا......اپنی پسند کی لذیز 'ڈشز' کو دیکھ کر سائرہ کے منہ میں پانی بھر آیا تھا، خاص طور پر وہ چٹنی جس میں اخروٹ، ہری مرچ ،ادرک، ہرا دھنیا، پودینہ اور املی شامل تھی ،سائرہ کی نگاہ کا مرکز بنی ہوئی تھی ...... کشمیری وازہ وان میں شامل کئی طرح کے پکوان بھی دستر اخوان پر سجائے جا رہے تھے لیکن وہ اس چٹنی کو چکھنے کے لئے مری جا رہی تھی۔

سائرہ آج کئی ماہ بعد سلیم سے ملنے آئی تھی ، حالانکہ سائرہ اور سلیم برسوں سے ایک ہی گھر میں رہ رہے تھے لیکن کالج میں داخلہ لینے کے بعد وہ ہوسٹل میں رہنے لگی تھی اس لئے وہ عام چھٹی کے علاوہ ہفتے کے دن سلیم کے پاس آجاتی اور سوموار کو واپس کالج چلی جاتی۔سلیم اس کے بھائی سفیر احمد کا اکلوتا اور چہیتا دوست تھا، جو اسے تنہاء چھوڑ کے اس دنیا سے رخصت ہو چکا تھا، اس لئے وہ کئی برسوں سے سلیم کے پاس ہی رہتی

تھی۔سلیم نے اسے بہت لاڈ پیار سے پالا، پوسا اور پڑھایا لکھایا۔یہاں تک کہ سائرہ بڑی ہوگئی۔دن گزرنے کے ساتھ ساتھ جہاں ایک طرف سائرہ کے شباب پہ نکھار آرہا تھا اوراس کی چال میں بلا کی کشش پیدا ہورہی تھی، وہیں دوسری طرف سائرہ سلیم سے دور ہوتی جارہی تھی۔ان میں فاصلے بڑھنے لگے تھے۔سائرہ مجبوری کی وجہ سے کبھی کبھار سلیم کے گھر آجاتی اور گھر کی صفائی ستھرائی کے علاوہ اس کے کپڑے اور کھڑکی دروازوں کے پردے دھوڈالتی۔کچن اور باتھ روم میں سلیم نے گندگی کے ڈھیر لگا دیئے ہوتے، سگریٹ وہ غذا سے زیادہ استعمال کرتا تھا، ہر طرف ایشٹرے بھرے ہوئے، کہیں سگرٹ کے بٹ اور کہیں راکھ کے ڈھیر، اس کے جوتے تک بیچاری سائرہ کو صاف کرنے پڑتے۔قمیضوں کے کالراور پتلونوں کی سلوٹوں سے میل صاف کرتے کرتے اس نازک اندام دوشیزہ کے ہاتھوں میں چھالے پڑجاتے......سلیم بھی اس کی تکلیفوں سے واقف تھا،لیکن اسے بھی گویا سائرہ کو پریشان کرنے میں مزہ آتا تھا۔سائرہ اس سارے کام کے دوران اسے ڈانٹتی، برا بھلا کہتی اور کوستی لیکن وہ ہمیشہ خاموشی سے اس 'بے عزتی' کا مزہ لیتا رہتا......اور کبھی کبھار جب سائرہ اپنے چھالوں پر مرہم لگا رہی ہوتی تو سلیم اس کے دونوں ہاتھ تھام کرانہیں غور سے دیکھتا......

''سائرہ......تمہارے یہ نرم نازک اور خوبصورت ہاتھ......ہائے توبہ!......کام کرتے کرتے ان کی کیا حالت ہوگئی ہے......چھالے پڑگئے ہیں......لیکن یہ چھالے نہیں......یہ تو چاند وسورج ہیں، ستارے ہیں بلکہ ستاروں سے بھری کہکشائیں ہیں......میری تقدیر کا ستارہ بھی انہی ہاتھوں کے چھالوں میں کہیں پوشیدہ ہے......انہی چراغوں کی روشنی سے میری دنیا میں اجالا ہے......اور یہی میرے خورشید ومہتاب بھی ہیں......''

سلیم سائرہ کے ہاتھوں کو تھام کر اپنے مستقبل کے خواب وخیال میں گم ہوتا تو سائرہ خاموشی سے اسے دیکھتی رہتی ...... سنتی رہتی ......لیکن جونہی سلیم کا رومانس اپنے عروج پر پہنچتا اور وہ جذبات سے بے قابو ہو کر سائرہ کی ہتھیلی پر اپنے ہونٹوں کی مہر ثبت کرنا چاہتا تو گویا سائرہ کے بدن پر ہزاروں بچھو ایک ساتھ ڈنک مار دیتے ...... یا اسے بجلی کے ہزاروں وات کے جھٹکے لگ جاتے ....وہ ایک دم آگ بگولہ ہو جاتی، اپنا ہاتھ کھینچ لیتی، دور چلی جاتی اور سلیم کو کھری کھری سنانے لگتی......

''تم پاگل تو نہیں......دماغ خراب ہو گیا ہے تمہارا...... بدتمیز...... بے شرم ......کمینے انسان......گرے ہو، نیچ......''

......اور اس طرح سلیم کے سارے کے سارے ارادے خاک میں مل جاتے، اس کے رومانس کا کباڑہ ہو جاتا......اس کے پیار کا بخار اتر جاتا اور وہ غصے کی آگ میں جلنے لگتا......

''بہت خراب لڑکی ہے، بدزبان، منہ زور اور احسان فراموش ......اسے میرے پیار اور میرے جذبات کا احساس ہی نہیں، میں کئی ہفتے اس کی صورت دیکھنے کے لئے ترستا رہتا ہوں، اس کی راہ دیکھتا رہتا ہوں......اور جان بوجھ کر ایسا ماحول تیار کرتا ہوں کہ اس کے سامنے اپنے پیار کا اظہار کرسکوں لیکن یہ عین موقعہ پر فائر بریگیڈ کی طرح میرے منصوبوں کے چراغوں پر پانی پھیر دیتی ہے......اگلی بار اسے اور زیادہ پریشان کروں گا......دیکھتا ہوں کب تک چلتی ہے اس کی ضد......''

سلیم اندر ہی اندر سائرہ کو کوستا اور اپنے غصے کو چباتا رہتا......پھر کچھ دیر بعد وہ اپنے کئے پر پشیمان ہو جاتا، اسے خیال آتا کہ وہ اس کے جگری دوست سفیر احمد کی بہن ہے......یہ بات صحیح ہے کہ میں نے اسے ہر طرح سے خوش رکھا، پالا پوسا، پرورش کی

لیکن ......اس پر احسان نہیں جتانا بھی تو اچھا نہیں ...... پھر اسے یہ بھی یاد آتا کہ وہ سفیر احمد کی چہیتی اور اکلوتی بہن ہے ،وہ سفیر احمد، جو سلیم کا اکلوتا اور پیارا دوست تھا......جو ہمیشہ خود بھی خوش رہتا اور دوسروں کو بھی خوش رکھتا...... ہنسنے ہنسانے کا ٹھیکیدار...... مسکراہٹوں کا خزانہ اور قہقہوں کا بازار ...... احساسِ غم سے کوسوں دور اور پریشانیوں سے آزاد...... سفیر کی یاد آتے ہی سلیم ماضی کی گہری وادیوں میں کھو جاتا۔

یہ تقریباً دس سال پہلے کی بات ہے۔ سفیر اور سلیم ایک ہی محلے میں رہتے تھے، پورے محلے میں یہی دو گھر تھے جو سب سے زیادہ خوشحال اور آباد تھے ......کاروبار، ملازمت ......روپیہ پیسہ...... مالک نے اپنی عنایات کی برسات کر رکھی تھی سفیر کے ممی ڈیڈی سرکاری ملازم تھے ،ماں ٹیچر اور والد کلرک ! اُدھر سلیم کا ایک بڑا بھائی سلطان اور ایک چھوٹی بہن صفیہ تھی ......اس کے والدین میں سے والدہ سادہ لوح گھریلو خاتون تھیں لیکن والد ایک اعلیٰ آفیسر، دونوں کنبوں میں سلیم اور سفیر کی دوستی کی مثالیں دی جاتیں اور قسمیں کھائی جاتیں ......ان دنوں سائرہ ابھی بہت چھوٹی تھی۔ اتنی چھوٹی کہ وہ محلے کی چھوٹی سی نالی بھی پار نہیں کر سکتی تھی ۔ جب بچوں کو کھیلنے کے لئے پارک یا باغ میں جانا ہوتا تو سائرہ بھی ان کے پیچھے دوڑتی لیکن سفیر کو اس کی یہ بات اچھی نہیں لگتی۔ وہ سائرہ کو ڈانٹتا اور گھر پہ رہنے کی تلقین کرتا...... وہ رونے لگتی اور معصوم سا چہرہ لٹکا کر آنکھیں ملنے لگتی تو سلیم اس کا ہاتھ پکڑ لیتا...... کبھی کبھار اسے کندھے پر بھی اٹھا لیتا...... نہ جانے کیوں اسے سائرہ کا رونا برداشت نہ ہوتا ...... اس کے آنسو اس پر بجلیوں کا کام کرتے ......وہ سفیر کو ڈانٹ دیتا......اور سائرہ کو ساتھ لے جاتا...... سفیر اپنی بہن کو کبھی ڈانٹتا تو وہ سلیم کے پیچھے جا کر چھپ جاتی ......گویا سلیم کے سائے میں ایک معصوم ہرنی کو کسی خوفناک شکاری سے محفوظ پناہ گاہ مل گئی ہو......!

''تم نے اس دوفٹ کی لڑکی کو بہت سر چڑھا رکھا ہے، بہت بگڑ جائے گی یہ ......''سفیر نے ایک دن کہا۔

''کوئی بات نہیں......میں اسے سنبھال لوں گا......تم خود کو سدھارو......اس بیچاری کو ہروقت ڈانٹتے رہتے ہو، یہ ہماری دشمن تو نہیں......بچی ہے، ہمارے ساتھ ہنسنا کھیلنا چاہتی ہے اور تم ہمیشہ اسے پریشان کرتے ہو......میں ممی سے تمہاری شکایت کروں گا......''سلیم نے جواب دیا۔

کہتے ہیں خوشیوں کو سو، سو پردوں میں سنبھال، چھپا کر رکھنا چاہئے ورنہ انہیں زمانے کی نظر لگ جاتی ہے......زمانے والے اپنی باتوں کو بھول کر دوسروں کی مسکراہٹوں سے خوامخواہ حسد کرنے لگ جاتے ہیں، حسد، دشمنی میں بھی بدل جاتا ہے اور پھر انجام کار......! کچھ اسی طرح کی بات ان دونوں خاندانوں کے ساتھ بھی ہوئی تھی ......سلیم اگرچہ طبعیتاً کافی سنجیدہ اور صابر لڑکا تھا لیکن سفیر بہت جذباتی تھا، حساس اور ذہین ہونے کی وجہ سے وہ بات بات پر بھڑک اٹھتا......اور اسی بات نے پورے محلے کو خون کے آنسو رونے پر مجبور کر دیا تھا۔

وقت ہمیشہ بے رحم ہوتا ہے، سائرہ کے والدین ایک ایک کر کے اللہ کو پیارے ہو گئے......اب سلیم کے گھر میں سائرہ کے علاوہ سلیم کا چچا گل خان اور چچی بیگم جان بھی رہ رہے تھے......گل خان سلیم اور سائرہ کو اپنے بچوں کی طرح پالنا چاہتا تھا لیکن بیگم جان کی نیت خراب تھی......وہ اس پریشان بچی کو طرح طرح سے پریشان کرتی رہتی ......اللہ اللہ کر کے دونوں بچوں نے سکول کی تعلیم ختم کی تو گل خان نے دونوں کو شہر کے دو الگ الگ کالجوں میں داخل کرا دیا، تا کہ وہ ایک تو بے فکر ہو کر اپنی تعلیم سے فارغ

ہو سکیں اور دوم بیگم جان کے مظالم سے دور بھی رہیں۔ سائرہ کو کالج کے گرلز ہوسٹل میں جگہ مل گئی تھی اور سلیم کو چچا گل خان نے وہیں ایک کمرہ کرایے پر لے کر دیا تھا...... جہاں فرصت ملنے پر سائرہ اس سے ملنے آجاتی تھی۔

سائرہ کی تمام تر خدمت اور نگہداشت کے باوجود سلیم کے دل میں اس کی وفاء کے حوالے سے نہ جانے کیوں ایک خلش موجود تھی ......نہ جانے کیوں اسے سائرہ کے برتاؤ سے ایسا لگ رہا تھا کہ وہ اس کے ہاتھ سے پھسلتی جا رہی ہے......ان دونوں کے درمیان خال خال ہی کبھی کوئی میٹھی سی گفتگو ہوتی ......ورنہ اکثر اوقات وہ آپس میں لڑتے جھگڑتے اور ایک دوسرے کو کوستے رہتے......جس کے باعث سلیم اکثر مایوس اور پریشان رہتا......اس نے کئی بار اپنی محبت کا اظہار کرنے اور سائرہ سے قول وقرار لینے کی بھرپور کوشش کی لیکن ہر بار اسے سائرہ کی پھٹکار اور ڈانٹ ہی سننے کو ملی، لیکن آج اس نے 'آر یا پار' کے اصول پر بضدرہ کر کوئی حتمی فیصلہ لینے کا پکا ارادہ کر لیا تھا......لیکن اسے یہ خوف بھی ستا رہا تھا کہ اگر سائرہ نے 'انکار' کر دیا تو وہ یہ صدمہ کیسے برداشت کرے گا!

سنیچر کی شام تھی، سائرہ کالج سے سیدھی سلیم کے پاس آگئی تھی اور سلیم نے اس کے لئے سخت محنت کر کے طرح طرح کے پکوان تیار کر رکھے تھے۔ یخنی، کباب اور روغن جوش وہ ہوٹل سے لے آیا تھا۔ کئی طرح کے سلاد، چٹنی اور اچار، کھٹے، میٹھے اور سلّو نے دسترخوان ......... پر سبھی چیزیں گرما گرم حالت میں سجائی جا رہی تھیں...اور سائرہ اس کی ان معنی خیز حرکتوں پر اپنی موٹی موٹی آنکھیں جمائے خاموشی سے دیکھ رہی تھی۔

''آؤ سائرہ......کھانا کھالیتے ہیں......''

''لیکن ......ابھی ...؟ اتنی جلدی ؟......شام کو ہی کھانا کھالیں گے تو رات

کو مجھے بھوک لگے گی' سائرہ نے بے حسی اور لاتعلقی سے جواب دیا۔

''کھانا بہت ہے ......تم بعد میں اور کھا لینا......لیکن ابھی یہ ٹھنڈا ہو جائے گا اور اس کا مزہ خراب ہو جائے گا......آؤ نا......پلیز......''

''پانی تو میرے منہ میں بھی موجیں مار رہا ہے اور پیٹ میں بھی چوہے دوڑ رہے ہیں لیکن اسے زیادہ لفٹ بھی نہیں دینی چاہیے''

سائرہ بڑبڑائی تو سلیم نے خاموشی سے اسے گھور لینے میں عجیب سی لذت محسوس کی۔

''ٹھیک ہے......تم اتنی منت سماجت کرتے ہو تو کھا لیتی ہوں، ویسے مجھے ابھی بھوک نہیں''

''یہ چٹنی ......یہ میں نے خود بنائی ہے ......پتہ ہے ..اسے اوکھلی میں کوٹتے وقت ایک چھینٹا میری آنکھ میں چلا گیا تھا......بہت تکلیف ہوئی ......یہ اچار......میں نے خوڈالا ہے ..ادرک اور لہسن چھلتے چھلتے میری انگلی کٹ گئی تھی ......لیکن یہ تمہیں بہت پسند ہے نا......اس لئے ..یخنی وغیرہ میں نے ہوٹل سے منگوائی ..لیکن یہاں لانے کے بعد میں نے ان سبھی چیزوں میں دوبارہ تڑکا لگایا اور مزید مصالحے ڈالے ......تمہیں مصالحے دار بہت پسند ہے نا......تم یہ چکن پیس ٹرائی کرو......تندوری ہے......''

سلیم دسترخوان پر بولتا رہا اور سائرہ خاموشی سے کھاتی رہی ......تھالی صاف کر لینے کے بعد اس نے اپنی تیکھی زبان سے صرف اتنا کہا......

''سلیم میاں! کھانا اچھا تھا......لیکن میں پوچھتی ہوں کہ کیا ضرورت تھی تمہیں اتنی تکلیف اٹھانے کی ......میں ساگ، چاول بھی کھا لیتی ہوں......کھانے کے دوران تمہاری کتنی باتیں سننی پڑیں......اچھا خاصا موڈ خراب ہو گیا......''

ان الفاظ نے سلیم کے کانوں پر بجلی کے کرنٹ لگا دیئے تھے......اس کے دل ودماغ پر گویا اولے برس پڑے ہوں......اس کے خون میں حرارت پیدا ہو رہی تھی لیکن وہ خاموشی سے دستر خوان پر بچھے بکھرے برتن جمع کرتا رہا۔اور انہیں کچن میں لے جا کر رکھتا رہا۔ممکن تھا وہ غصے کے عالم میں یہ برتن خود ہی دھوڈالتا لیکن اسی اثنا میں سائرہ کی آواز پھر سے اس کے گوش سماعت ٹکرائی۔

''برتن میں خود دھولوں گی، تم وہاں نلکے کے نیچے جمع کر کے رکھ دو......''

سلیم واپس آ کر کمرے میں سائرہ سے ذرا فاصلے پر بیٹھ گیا اور ٹی وی کا ریموٹ کنٹرول ہاتھ میں لئے کوئی من پسند چینل ڈھونڈ نے لگا حالانکہ اس کا من پسند چینل سائرہ کے روپ میں اس کے سامنے بیٹھا تھا......وہ اس کو دل کھول کر دیکھنا چاہتا تھا، اس کے ساتھ گفتگو کرنا چاہتا تھا، مہینے بھر کی باتیں......گپ شپ اور پھر اپنے دل کی بات اسے سنانا چاہتا تھا لیکن اس چینل کے ہلکے اور منتشر سگنل دیکھ کر وہ بہت پریشان تھا۔

''کیا بات ہے جناب! کچھ پریشان لگتے ہیں؟ موڈ خراب ہے، یا پھر میری موجودگی کھٹک رہی ہے......؟''

سائرہ نے ماحول کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

''بس یونہی......تم نے کھانے کے آخر میں جو تعریفی الفاظ کہے، ان پر سوچ رہا تھا کہ کتنا اچھا صلہ ملا مجھے میری محنت کا......''

''مطلب؟''

''تم جانتی ہو، میں مہینہ بھر تمہاری راہ دیکھتا رہا اور آج تم نے ......کیا ہم اور آپ کبھی دل کھول کر بات نہیں کر سکتے؟ میرا مطلب ہمارا یہ جھگڑنا، لڑنا، کھٹ کھٹ

کبھی ختم نہیں ہوگی......؟''

''سلیم صاحب! آپ کو میری طبیعت کے بارے میں بخوبی علم ہے، مجھے آپ بچپن سے جانتے ہیں پھر بھی......''

''پھر بھی کیا سائرہ......؟''

سلیم نے ریموٹ رکھ کر سائرہ کی بات پر توجہ دی اور تھوڑا قریب جا کر بیٹھ کر گویا پوری توجہ سے اسے سننے لگا ہو۔

''آپ چاہتے کیا ہیں؟ کیا میں جناب کی خدمت میں چند قصیدے اور نظمیں وغیرہ پیش کروں...کیا میں آپ کے پکائے ہوئے اس کھانے کے لئے آپ کو سپاس نامہ پیش کروں......بھئی......گھر آئے مہمان کی خدمت تو ہر کوئی کرتا ہے......تم نے بھی کی......اس میں نئی بات کیا ہے؟''

''نئی بات نہیں میڈم! ایک روائتی فقرہ......کہ جناب! کھانا اچھا بنا تھا......بہت بہت شکریہ......اور بس!''

''بس اتنی سی بات......لو میں ابھی کہے دیتی ہوں......محترم المقام، واجب الاحترام جناب محمد سلیم خان بہادر صاحب! آپ نے بہت اچھا کھانا تیار کیا تھا......بہت بہت شکریہ......اور کچھ......''

''اجی بس شکریہ......آج کے لئے اتنا کافی ہے لیکن افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ ابھی میرا موڈ ٹھیک نہیں ہوا......''

سلیم نے اپنی خوشی اور مسکراہٹ چھپاتے ہوئے کہا۔

''تو ٹھیک ہے! آیئے آپ کو گود میں لے کر لوری سنادوں......شاید آپ کی ناراضگی دور ہو جائے''۔

سائرہ نے جواب دیا تو سلیم اچھل کر اس کے قریب جا بیٹھا اور اپنا سر اس کی جھولی میں رکھنے کے لئے جھکا دیا۔ لیکن سائرہ نے اسے جھٹک کر دور پھینک دیا۔

''ہٹ پرے! میر جانیا! تجھے لاکھ بار سمجھایا ہے کہ بچوں جیسی حرکتیں مت کیا کر، اسی وجہ سے تو میں تیرے ساتھ کھل کر بات نہیں کرتی ......دور بیٹھا کر......''

وہ گرجی

''سائرہ ......کیا ہوا......تم مجھے چھونے بھی نہیں دیتیں......تم بدل گئی ہو......شہر کی ہوا نے تمہارا دماغ خراب کر دیا ہے......تم وہ میرے بچپن کی دوست سائرہ نہیں رہی......میرے کندھے پر بیٹھ کر بازار جاتی تھیں......بچپن میں ہم کئی برسوں تک ایک ہی بستر میں سوئے، ایک تھالی میں کھانا کھایا اور ایک باتھ روم میں نہایا......''

''بند کر......بند کر......اپنی بکواس ......بے شرم کہیں کا......اتنا بڑا بیل جیسا ہو گیا ہے لیکن عقل ذرا بھی نہیں آئی، جان بوجھ کر اپنی بے عزتی کروانے پر آمادہ رہتا ہے۔''

سائرہ اسے صلواتیں سنا رہی تھی اور بیچارہ دور بھیگی بلی کی طرح خاموش اور سہما ہوا یہ سب سن رہا تھا......

''میڈم سائرہ! آج ہم نے بھی اپنی کشتیاں جلا کر ہی میدان میں قدم رکھا ہے، آج یا تم نہیں' یا ہم نہیں......یہ تو معمول کی بات ہے کہ مرد 'ہاں' اور عورت 'نا' کہتی رہتی ہے لیکن اس کشمکش میں ہر بار عورت ہی ہارتی ہے......''

سلیم من ہی من اگلے حملے کی تیاری کر رہا تھا اور ادھر سائرہ کے دماغ میں کچھ اس طرح کے خیالات اچھل رہے تھے

''میاں سلیم! تمہارے اندر کے حالات سے میں بخوبی واقف ہوں اور جانتی ہوں کہ تمہارے پیٹ میں مروڑے کیوں پڑ رہے ہیں۔ دم ہے تو سامنے آؤ......لیکن تم

کیا جانو......تم کیا سمجھو ...... میں کیا چاہتی ہوں......لیکن بچو! یاد رکھنا......وہ حالت کروں گی کہ یاد رکھو گے ...... بڑے ہیرو بن رہے ہونا۔لیکن ...... پسینے کیوں چھوٹ رہے ہیں......؟''

آپ نے کچھ فرمایا......؟''سلیم نے تھوڑی خاموشی کے بعد کچھ یوں سوال کیا گویا کچھ ہوا ہی نہیں تھا......

''جی حضور! ہم نے تو کچھ نہیں کہا......شاید آپ کے کان بج رہے ہیں ......ویسے آپ نے کیا سنا......؟''

''جی......جی......جی مجھے لگا کہ آپ کہہ رہی ہیں کہ سوری مسٹر سلیم ......بس ......یونہی ...... غلطی ہوگئی......معاف کردو......''

''ہے مسٹر......نہ تو مجھ سے کوئی غلطی ہوئی ہے اور نہ ہی میرا سوری کہنے کا کوئی ارادہ ہے''

''وہ ......میں......سوچ رہا تھا کہ ......میں نے پچھلے ہفتے ......علم نجوم پر......ایک کتاب پڑھی تھی اس میں بہت اچھی اچھی باتیں لکھی ہوئی تھیں......کیا میں آپ کا دست مبارک مانگ سکتا ہوں......میرا مطلب ......تھوڑی دیر کے لئے ......آپ کی لکیریں پڑھ سکتا ہوں؟''

سلیم نے آخری پتہ پھینکتے ہوئے کہا تو سائرہ نے اپنا بایاں ہاتھ آگے بڑھا دیا......سلیم نے داہنا ہاتھ مانگا تو اس نے وہ بھی آگے بڑھا دیا......وہ جانتی تھی کہ آج سلیم مکاری کی انتہاء دکھانا چاہتا ہے لیکن پھر بھی......

''واہ کیا ہاتھ ہے......''

اس نے اس کی لکیروں پر اپنی شہادت کی انگلی پھیرتے ہوئے کہا......

''ایک ایک لکیر......ایک ایک افسانہ......ایک ایک نقش......ایک ایک کہانی......بہت پیارا ہاتھ ہے......یہ رہی عمر کی لکیر......یہ قسمت کی......بہت ترقی کروگی میڈم!......یہ تعلیم کی لکیر......اور یہ محبت کی......ارے یہ کیا......یہ لکیر تو کہتی ہے کہ تمہارے دل میں کسی کے لئے بہت پیار ہے......تم اس کے لئے بہت بے قرار رہتی ہو اور......وہ بھی تم سے بہت پیار کرتا ہے تم دل کی بہت ملائم اور 'چاہے جانے کے قابل' ہو......اور یہ لکیر تو تمہاری سادگی اور شرافت کے بارے میں بہت کچھ بتاتی ہے......لیکن مجھے لگتا ہے......یہ سب جھوٹ ہے......''

''وہ کیوں......؟''

سائرہ نے دلچسپی ظاہر کرتے ہوئے پوچھا......

''کیونکہ ......میں تمہیں بچپن سے جانتا ہوں......تمہارا برتاؤ دن بدن بدلتا جارہا ہے......مجھے نہیں لگتا کہ تمہارے دل میں کسی کے لئے پیار و یار ہوسکتا ہے...... بہت ہی جھگڑالو اور نک چڑھی لڑکی ہو تم......''

سلیم نے سائرہ کے دونوں ہاتھوں کو اپنے ہاتھوں میں دباتے ہوئے کہا......

''آگے بولو......''

وہ خاموش رہا......ہاتھ ہاتھوں میں لے کر......اس کی نظریں دھیرے دھیرے اوپر اٹھتی گئیں اور سائرہ کی دو موٹی موٹی آنکھوں میں پیوست ہوگئیں......سلیم کی گرفت سائرہ کے ہاتھوں پر مزید سخت ہوگئی اور دونوں ایک دوسرے کے ہاتھوں کی حرارت کو محسوس کرنے لگے تو سائرہ کے دل میں طرح طرح کے وسوسے کروٹیں بدلنے لگے......

''نہیں سلیم! تم اپنی حد سے آگے نہیں بڑھو گے ......میں مرجاؤں گی

......زہر کھالوں گی یا پھانسی چڑھ جاؤں گی......تم میرے آخری سہارے ہو، میں تمہاری ہوں لیکن ایسے نہیں......"

سائرہ دل ہی میں دعا مانگ رہی تھی آج کی رات کسی نہ کسی طرح بخیر گزر جائے"سائرہ......کہاں کھوئی ہوئی ہو......"

"ہاں......بس......یونہی......آپ کچھ فرما رہے تھے......آگے بولئے......"

"سائرہ ایک سچی بات سنو......تمہارے ہاتھوں سے ٹکرانے والی میرے ہاتھوں کی گرمی نے میرے اندر ہلچل مچا رکھی ہے......پلیز......تھوڑی دیر کے لئے یہ ہاتھ یونہی میرے ہاتھوں میں رہنے دو......میں تم سے کچھ کہنا چاہتا ہوں......"

"سلیم تم چاہتے کیا ہو......کیا بولنا ہے......جلدی کرو......مجھے نیند آرہی ہے"

"سائرہ ......میرے ہاتھوں کی گرمی کو محسوس کرو......یہ میرے پیار کی گرمی ہے ......میرے دل میں محبت کا ایک طوفان ہے......جسے میں مدت سے محسوس کر رہا ہوں ......میں ایک الاؤ میں جل رہا ہوں......میں یہ گرمی کسی نہ کسی طرح آپ کے حوالے کر کے اس عذاب سے چھٹکارا پانا چاہتا ہوں......روح سے روح کا ملن......اسی گرمی سے دنیا قائم ہے، اسی آگ سے زندگی کے چراغ جلتے ہیں......یہی چراغ دلوں میں روشنی پیدا کرتے ہیں......دلوں کے اندر جلنے والی روشنی ہی اصل روشنی ہے اور یہی وہ نور ہے جو بندے کو خدا تک پہونچنے کا راستہ دکھاتا ہے......تم میری بے قراری کو سمجھو ......مجھے اس عذاب سے نجات دلا دو......میں تم سے بہت محبت کرتا ہوں......کب سے؟ یہ میں خود بھی نہیں جانتا......ہاں شاید تب سے جب بچپن میں پہلی بار گھر کے سامنے والی چھوٹی نالی پار کرانے کے لئے میں نے تمہارا ہاتھ تھاما تھا......کتنے طوفان آئے اور چلے گئے لیکن میرے اندر کے طوفان کی کسی نے خبر نہیں لی......تقدیر نے

تمہارا ساتھ تو دیا ہے لیکن مجھے تمہارا ہاتھ بھی چاہیے ...... یہ ملائم ہاتھ ...... یہ پیارا ہاتھ ...... یہ گرم اور معصوم کنوارا ہاتھ ......"

"سائرہ خاموشی سے لیکن بہت احتیاط سے اس کی باتیں سن رہی تھی، صورتحال نازک اور دھماکہ خیز تھی ...... وہ نہیں جانتی تھی اگلے پل کیا ہونے والا ہے ...... اسے ڈر اور خدشات نے بری طرح گھیر رکھا تھا...... سلیم اس کا واحد دوست تھا اور وہ اسے کسی نادانی کی وجہ سے گنوانا نہیں چاہتی تھی ...... اسے اپنا وجود کسی بھیڑیئے یا شکاری کے نرغے میں پھنسی ہوئی بے یارو مددگار ہرنی کی طرح لگ رہا تھا...... اسے اپنے آگے سمندر اور پیچھے کھائی دکھائی دے رہی تھی ...... وہ خاموش رہ کر سلیم کو اس کے دل کی خلش اور ذہن کا بوجھ ہلکا کرنے کا ایک موقعہ دینا چاہتی تھی ...... آخر وہ بھی تو اس کے ساتھ ہونے والے روز روز کے جھگڑوں سے بہت پریشان تھی ...... سائرہ خاموش اور مبہوت دیکھ رہی تھی کہ سلیم نے پھر منہ کھولا۔

"سائرہ! میں تم سے محبت کرتا ہوں ...... بہت محبت... اور تمہارے دل کے بہت بہت قریب رہنا چاہتا ہوں ......"

پھر اس نے سائرہ کو دھیرے دھیرے اپنی جانب کھینچا...... اس کے دونوں ہاتھ چھوڑ کر اس کے چہرے کو اپنے ہاتھوں میں لے لیا...... ایسا پیارا اور بے داغ چہرہ ...... اس نے اس سے پہلے کبھی اتنے قریب سے نہیں دیکھا تھا...... سو سو چاند شرما جائیں اس چہرے کو دیکھ کر ...... سائرہ کا دل زور سے ڈھڑک رہا تھا...... اس کی ساری ضد اور اکڑ کافور ہو چکی تھی، وہ جالے میں پھنسی ہوئی کسی مکڑی کی طرح سلیم کے قبضے میں آ گئی تھی ...... سلیم نے پہلا بوسہ سائرہ کی پیشانی پر ثبت کیا تو اس کے روم روم میں گویا بجلی کوند گئی ...... وہ اس کے ماتھے کو چومتے ہوئے آنکھوں کی طرف آیا تو وہ کب

کی پلکوں کی پناہ میں چھپ چکی تھیں......رخساروں سے ہوتے ہوئے زنخداں کی طرف آیا تو اسے ایسا لگا گویا اس کی جان جسم سے اب نکلی کہ اب......

''نہیں سلیم ......بس ......بس ......خدا کے لئے ......تمہیں قسم ہے ......پلیز......''

سلیم خاموشی سے اس کے چہرے کو دیکھتا رہا......اس کی نظر سائرہ کے دہکتے ہوئے لبوں پر تھی، وہ صہباء سے بھرے ان دو آتشہ پیالوں کو پی جانا چاہتا تھا، شہد کے چھتے کو اپنے حلق سے نیچے اتار دینا چاہتا تھا......شاید یہی اس کے مرض کی دواء تھی اس نے کئی بار ارادہ باندھا لیکن ہر بار اندر سے کوئی آواز آئی......

''سلیم ......بیٹا......سائرہ کی طرف دیکھو......وہ کتنی سہمی ہوئی ہے ......مجبور...... بے بس لاچار کبوتر کی طرح تمہارے شاہین نما پنجوں میں ...... بیٹا اس کی حالت پر رحم کھاؤ، اسے اس گھٹن اور الجھن سے نجات دلاؤ...... جلدی کرو......ورنہ وہ مر جائے گی......چھوڑ دو اسے......چھوڑ دو......''

یہ غیبی آواز، جو سلیم کے ضمیر کو جھنجوڑ رہی تھی، سائرہ کے مرحوم والد کی تھی، جسے اپنی بیٹی کی حالت پر رحم آ رہا تھا......اور یہ آواز سلیم نے سن لی تھی......اس نے سائرہ کے چہرے کو اپنی آغوش میں لے لیا اور پھر اسے اپنے سینے سے لگا کر زور سے دبائے رکھا......کافی دیر تک دو دل ایک دوسرے کی دھڑکنیں سنتے رہے......کچھ دیر بعد سائرہ کے دل سے خوف و دہشت کچھ کم ہوئی تو اس نے اپنے لبوں کو حرکت دی......

''سلیم ......کہو......کچھ اور کہنا چاہتے ہو......بولو......اپنے دل کا بوجھ ہلکا کر لو...... میں تمہاری ہر بات سن رہی ہوں''

''سائرہ! ایک بار کہہ دو کہ تم بھی مجھ سے اتنا ہی پیار کرتی ہو، جتنا کے میں تم

سے......ایک بار کہہ دو کہ تم میری ہو، بس میری......اور یہ کہ تمہاری زندگی میں میرے سوا کوئی نہیں......''

''سلیم ......تم یہ کیسی باتیں کررہے ہو......کیا یہ بھی کوئی پوچھنے کی بات ہے؟......اور تم نے یہ پوچھنے کی ہمت کیسے کی؟......تم اتنے شکی ہو، میں آج تک تمہیں سمجھ نہیں پائی......تم نے یہ بات اپنے من میں لائی کیسے؟......اور پوچھنے کی ہمت کیونکر کی......؟''

اب سلیم کی باری خاموش رہ کر سننے کی تھی اور وہ کچھ بھی سننے کے لئے تیار تھا۔ وہ پھر بولی:

''جس پودے کو تم نے بچپن سے آج تک پانی دے کر سینچا۔ بڑا کیا، یہاں تک کہ وہ اب ایک شجر ثمر دار بن چکا ہے......آج تم نے یہ کیسے سوچ لیا کہ اس کا میوہ کوئی اور لے جائے گا....؟ یہ کیسے ہوسکتا ہے؟......میں خود بھی نہیں جانتی کہ میں نے تم سے کب سے محبت کی ہے...... ہاں شاید اس دن سے، جب تم نے مجھے پہلی بار بھیا کی ڈانٹ سے بچایا تھا......اور میں نے تمہاری اوٹ میں پناہ لی تھی......یا شاید جب پہلی بار میں تمہارے شانے پر سوار ہو کر پارک میں کھیلنے گئی تھی......اور پھر وقت نے کروٹیں بدلیں......کب میں تمہارے گھر گئی اور کب تم میرے گھر آئے......گھر اجڑتے رہے، والدین کا سایہ سر سے اٹھ گیا لیکن وقت کی ان آندھیوں سے میرے پیار میں ہر ساعت نئی مظبوطی اور مزید شدت پیدا ہوئی اور میں نے خود کو آپ کے بہت قریب پایا......دل کے قریب اور اپنی روح کے قریب......لیکن مجھے افسوس ہے کہ تم نے اپنے دل میں کوئی کانٹا پال رکھا تھا اور وہ کانٹا تمہیں پریشان کرتا رہا...... مجھے تمہارے درد اور تمہاری خلش کا ہر وقت احساس تھا......جسے تم سمجھ نہیں سکے......میں تو سمجھ رہی تھی

کہ میں تمہارے اتنے قریب ہوں کہ اس بارے میں تمہیں بتانے کی بھی ضرورت نہیں لیکن تم ہی اس بات کو نہ سمجھ سکے....''

ان الفاظ نے سلیم کے دل سے سارا بوجھ اور روح سے ساری گھٹن دور کر دی تھی، وہ اپنا دل بہت ہلکا محسوس کر رہا تھا.....پھر اسے خیال آیا۔

''تو پھر تم مجھ سے ہمیشہ کیوں لڑتی رہتی تھیں......؟'' اس نے پوچھا۔

''اپنی حفاظت کے لئے......اور شاید......تمہاری تڑپ کو بھڑکانے کے لئے ...... میں پیار محبت کے درد سے آزاد رہ کر اپنی تعلیم مکمل کرنا چاہتی تھی اور تمہیں بھی پریشان نہیں کرنا چاہتی تھی۔

''اچھا جی! یعنی آپ مجھے جان بوجھ کر پریشان کرتی رہیں......اور میں کچھ اور سمجھتا رہا...... سائرہ کی بچی!......آج نہیں چھوڑوں گا......ایک ایک لمحے کا حساب لوں گا، ایک ایک دکھ کا''

اور پھر سلیم......کبھی سائرہ کے ماتھے کو چومتا، کبھی رخساروں کو......کبھی زنحدان کو......دونوں کے دل بوجھ سے ہلکے ہو چکے تھے......اور جسم ڈھیلے پڑ چکے تھے......وہ دیر تک باتیں کرتے رہے......اور پھر دھیرے دھیرے تمام پریشانیوں سے آزاد ہو کر ایک دوسرے کی باہوں میں سو گئے......ان کے سارے جھگڑے ہمیشہ کے لئے ختم ہو چکے تھے۔

☆☆☆

# یارِ کوہسار..

''یہ بڑی سی چراگاہ اور یہ وسیع و عریض کوہسار... کچھ وقت پہلے اتنے سنسان نہیں ہوا کرتے تھے، سورج اُگتے ہی پورے علاقے کے مال مویشی یہاں جمع ہو کر اونچی اونچی چوٹیوں کی طرف چرنے کے لیے روانہ ہو جاتے؛ ہر طرف گڈریوں کا شور، مویشیوں کی آوازیں، بانسری کی تانیں، پرندوں کے گیت اور ٹھنڈی، مست ہوا کے جھونکے پورے ماحول کو جنت بنا دیتے تھے۔ کوہسار کی کی خاص بات یہ تھی کہ اس کے مرکز میں ایک چراگاہ تھی، جہاں ہر جانب سے لوگ پہنچتے تھے اور صبح سویرے ہی پورے علاقے کا حال معلوم ہو جاتا تھا... کس گھر میں کون بیمار ہے، کس گھر میں رات کو جھگڑا ہوا، کون بہو اپنی ساس سے الجھی اور کس گھر میں نیا مہمان آیا... لیکن... آج یہاں کی حالت ہی بدلی ہوئی ہے۔ اس جگہ کی ہریالی کو کوئی چرا لے گیا... یہاں کی خوبصورت اور مست ہواؤں سے اب خوشبو نہیں آتی... پرندوں کے گیت سریلے نہیں لگتے... نہ مال مویشی کا شور سنائی دیتا ہے اور نہ ہی گڈریوں کی بانسری کانوں میں رس گھولتی ہے.. یہاں تو اب چہار جانب صرف بڑی بڑی چٹانیں اور سڑی ہوئی مٹی دکھائی دیتی ہے... اس بد قسمت زمین نے بڑی مصیبتیں دیکھی ہیں... جنگ و جدل، تقسیم در تقسیم... لوگوں کا بہتا ہوا لہو... عیالوں کا در بہ در ہونا، ہنستی کھیلتی بستیوں کا ویران ہو جانا اور اس

کوہسار و چراگاہ کا جہنم نما بنجر میں تبدیل ہو جانا.. یاد کریں تو آج بھی انسانوں کی چیخیں، شور و غل، ہائے توبہ اور بے بس و مجبور لوگوں کا بے کسی کے عالم میں جان کے ڈر سے بھاگنا یادداشت کے پردے پھاڑنے لگتا ہے...اُس ایک رات میں کتنے ہی شہزادے بھکاری بن گئے ... کتنی ہیریں لُٹ گئیں... بزرگوں کی لاٹھیاں ٹوٹ گئیں اور کتنی ہی ماؤں کے لال خاک برد ہو گئے. آسمان سے ایسی آگ برسی کہ سرسبز و مشکبار زمین ریگستان میں بدل گئی...گلابوں کی ٹہنیاں جڑوں سمیت جل گئیں اور باغوں کے فقط داغ ہی باقی رہ گئے ...جس جگہ مال مویشی مستیاں کرتے تھے، وہاں کانٹے دار دیواریں کھڑی ہو گئیں، بارودی سرنگوں کا جال بچھ گیا اور آسمانی پرندوں کی آزادی پر بھی پہرے لگ گئے ...مگر پہلے تو یہاں ایسا نہیں تھا"

سلطان محمد نے پہاڑی پگڈنڈی چڑھتے ہوئے ایک لمبی آہ بھری اور اپنی لاٹھی ایک طرف رکھ کر ذرا دیر ستانے کے لئے بیٹھا تو اس کے ساتھ ساتھ چل رہے اس کے پوتے نے پوچھا۔

"دادو! آپ ہر بار اس جگہ پہنچ کر غمگین کیوں ہو جاتے ہو؟ اس چراگاہ کو دیکھتے ہی آپ کو اپنا ماضی یاد آ جاتا ہے اور پھر اس دورے سے کئی کئی دن آپ باہر نہیں نکل پاتے ...آخر آپ کی اس جگہ کے ساتھ ایسی کون سی یاد جڑی ہوئی ہے، جو آپ کو اس طرح سے پریشان کرتی رہتی ہے؟"

"تم نہیں سمجھ سکتے صمیم بیٹا! ابھی تمہاری عمر ہی کیا ہے، یہ بہت بے رحم اور تکلیف دینے والی یادیں ہیں ...اس جگہ اب سے تیس چالیس برس قبل ایک بہت بڑی اور ہری بھری چراگاہ ہوتی تھی، جس میں جنت کا گماں ہوتا تھا..پھر اچانک ایسی گرم ہوا چلی کہ جنت کی نہروں کا پانی بھاپ بن کر اڑ گیا..چمن کے ساتھ کیاریاں بھی اجڑ گئیں

اور پھولوں کی خوشبو زہریلے دھوئیں میں بدل گئی... انسان پیدائشی جاہ پسند سیاست دان ہے نا... یہی سیاست اس کو اندر ہی اندر چبا رہی ہے... اور بیٹا! تو اتنا سمجھ لے کہ ہم بھی اسی عفریت کے چبائے ہوئے ہیں... ہم لوگ زندہ تو ہیں لیکن ہمارے اندر زندگی نام کی کوئی شے موجود نہیں.. باقی رہیں اس کو ہسار کی رونقیں... ہائے میرے ربا!"

سُلطان بولتے بولتے ایک بار پھر کہیں ماضی کے اندھیروں میں گم ہو گیا تو صمیم نے اسے گھسیٹ کر باہر نکالنے کی ایک اور کوشش کی۔

"دادو!. کہاں گم ہو گئے آپ...؟ چلیے، واپس آ جائیے.. ابھی کافی راستہ طے کرنا ہے... اوپر ٹیلے پر امی ابو ہمارا انتظار کر رہے ہیں"

"اوہ میری جان... تمہیں یہ چھوٹا سا ٹیلہ کوئی ہمالہ کا پہاڑ لگ رہا ہوگا... ایک زمانہ تھا، جب میں اس ٹیلے کو دن میں چار پانچ بار طے کرتا تھا... آج کے بچے.. فارمی مرغے ہو گئے ہیں... جس طرح کی نقلی خوراک کھاتے ہیں، اسی طرح کی نقلی ہوتی ہے ان کی جوانی... بے جوش اور بے جنون... باہر سے چمکدار اور اندر سے کھوکھلی.."

"وہ تو ٹھیک ہے دادو! لیکن وقت بدل گیا ہے... آج نہ وہ زمینیں ہیں، نہ وہ مال مویشی، نہ دودھ لسی، گھی، مکھن اور نہ ہی جسم میں وہ قوت..."

"ہائے میری جان... تم نے یاد دلایا... دیکھو نا... اس چراگاہ میں دن بھر ہزاروں گائے بھینس، بھیڑ اور بکریاں گھاس چرا کرتی تھیں.. آج یہ جگہ کتنی خالی اور ویران ہے... اگر کسی زمین کی مٹی ہی جل جائے اور وہاں گھاس ہی نہ اگے تو مال مویشی کیا کھا کر زندہ رہیں گے؟"

"مگر دادو! یہ ہماری گھاس کس نے جلائی... یہ رونق کس نے چھین لی... آپ تو جانتے ہو.. بتاؤ نا"

''ہاں میرے بچے...سب کچھ یاد ہے...'' سلطان محمد چلتے چلتے ایک بار پھر رکا تو صمیم بھی نزدیک ہی بیٹھ گیا..کچھ اس طرح، گویا وہ اپنے دادو سے آج ایک لمبی کہانی سننے کو موڈ میں ہو..اُدھر سلطان محمد بھی کا ارادہ بھی کچھ ایسا ہی تھا ..وہ چاہتا تھا کہ اس علاقے کی بربادی کی کہانی اپنی اگلی نسل کو سونپ کر اپنے دل کا بوجھ ہلکا کرلے...وہ اپنے ماضی کے سمندر میں غوطے مارتا گیا اور صمیم وہاں سے ملنے والے لال و جواہر کو اپنی یاداشت کی جھولی میں سمبھالتا گیا''

''تقریباً چالیس سال پہلے کی بات ہے بیٹا...اس پورے علاقے میں امن، سکون، خاموشی اور خوشحالی کا عالم تھا...ہنستے، بستے لوگ اور شاد وآباد بستیاں...جدھر دل چاہتا، بندہ چل پڑتا..نہ کوئی روک ٹوک، نہ کوئی پوچھ تاچھ..آسمانی پرندوں کی مانند انسان بھی آزاد فضاؤں میں جھول رہے تھے..اور میں اس علاقے کا سب سے بڑا گڈریا ہوا کرتا تھا..میرے ذمے پورے گاؤں کے مال مویشی چرانا ہوتا تھا..میں صبح سویرے گھر سے نکل کر اس چراگاہ میں آجاتا اور اسی کے ساتھ گاؤں کے لوگ بھی اپنے مویشیوں کے ساتھ یہاں آجاتے، ہم بہت سارے گڈریے ایک ساتھ مل کر ان مویشیوں کو اونچی اور ہری بھری چوٹیوں کی جانب لے کر نکل پڑتے، قدرت کے دلفریب نظاروں کا قریب سے دیدار کرتے...ٹھنڈا اور صاف پانی پیتے اور جڑی بوٹیوں کی خوشبو میں مست ہو کر دن بھر ناچتے، گاتے....شام ہوتے ہی یہ بے زبان مویشی خود بخود اپنے گھروں کو مڑنے لگ جاتے تو ہم بھی ان کے پیچھے پیچھے چل پڑتے..نہ تو ہم جاتے وقت ان کو روکتے اور نہ ہی آتے وقت موڑتے..سارا علاقہ اپنا تھا، نہ کوئی حد اور نہ کوئی سرحد، نہ کوئی دیوار اور نہ کوئی رکاوٹ، نہ سوال اور نہ جواب..ہائے میرے اللہ..آج تو حال یہ ہے کہ گھر سے باہر نکلنا مشکل ہو گیا ہے...دہلیز سے باہر قدم رکھنے سے پہلے سوچنا پڑتا ہے کہ

کہیں غلطی سے دوسرے ملک میں نہ پڑ جائے‘‘

’’وہ تو سچ ہے دادو... مگر.....؟‘‘ صمیم نے کچھ پوچھنا چاہا تو سلطان نے اسے ٹوکتے ہوئے کہا۔

’’دیکھ بچے! اگر تو خاموش رہ کر سنے گا تو میں پوری کہانی سُناؤں گا اور اگر تم نے مجھے درمیان میں ٹوکا تو میں بھی خاموش ہو جاؤں گا‘‘

سلطان محمد نے پوتے کو متنبہ کیا، وہ خاموش ہو کر بیٹھ گیا تو سلطان نے بات آگے بڑھائی۔

’’اسی کوہسار کی ایک چراگاہ میں ایک دن ایک عجیب وغریب شخص کے ساتھ میری ملاقات ہوئی، وہ کوئی مسافر لگتا تھا، اس دن سویرے جب میں مویشیوں کو لینے کی غرض سے یہاں پہنچا تو وہ شخص، اُس طرف ایک بڑی سی چٹان کی اوٹ میں سو رہا تھا.. دور سے دیکھنے پر مجھے شبہہ ہوا کہ شاید کوئی لاش پڑی ہوئی ہے، پہلے میں ڈر گیا مگر ہمت کر کے نزدیک گیا تو دیکھا کہ ایک انسان چادر لپیٹ کر گہری نیند میں سو رہا ہے، میں اسے اپنی چھڑی سے جگانے ہی والا تھا کہ وہ اس سے پہلے ہی اُٹھ بیٹھا، وہ چہرے سے اچھا، خاصا، صحت مند بانکا جوان لگتا تھا جو گویا ایک لمبا سفر طے کرنے کے بعد دُنیا، جہان سے بے نیاز ہو کر گہری نیند سو گیا ہو... میں نے پوچھا تو کہنے لگا‘‘

’’میرا نام شاہد علی ہے.. میں اس پار والے علاقے کا رہنے والا ہوں، ایک سوداگر ہو... اِس طرف اچھا ریشم کا کپڑا سستے داموں پر مل جاتا ہے اور اس طرف کی الائچی اور سوکھے میوے کی یہاں بہت مانگ ہے، میں وہاں کی چیزیں یہاں لا کر بیچتا ہوں اور یہاں کی اشیاء اس طرف لے جاتا ہوں ... اچھا خاصا منافع ہو جاتا ہے اور ساتھ ہی اس علاقے کا موسم اتنا خوبصورت ہے کہ میرا وقت بھی اچھی طرح کٹ جاتا

ہے...کل رات میں راستہ بھٹک گیا تھا...کالی رات تھی اور ساتھ ہی بارش بھی تیز ہورہی تھی، اس بڑی چٹان کی اوٹ میں محفوظ جگہ مل گئی تو ذرا دیر کے لئے بیٹھ گیا...لیکن تھکاوٹ کی وجہ سے کب نیند کی وادیوں میں چلا گیا اور کب صبح ہوئی، کچھ پتہ نہیں چلا''

''تم کل سے بھوکے ہو، کچھ نہیں کھایا ہوگا، چلو میرے ساتھ میرے گھر، نہا دھو کر کچھ کھالو اور پھر تھوڑی دیر آرام بھی کر لینا''

''نہ..نہ...میں آپ کے ساتھ نہیں جاسکتا، میرے پاس اتنا وقت نہیں .. مجھے جلدی کہیں پہنچنا ہے...اگلی بار اگر پھر ملاقات ہوئی تو ضرور چلوں گا...''

''شاہد علی نے صاف انکار کر دیا تو میں نے اپنا وہ کھانا اس کو دے دیا، جو میں نے دوپہر کے لیے ساتھ اٹھایا تھا، اس میں ہری سبزی، مکئی کی چند روٹیاں اور لال مرچ کی چٹنی تھی، اس نے نزدیک ہی جھرنے میں ہاتھ منہ دھونے کے بعد سارا کھانا کھالیا... ایسے، جیسے وہ سچ مچ کئی دنوں کا بھوکا پیاسا ہو، روٹی کھانے کے بعد اس نے بڑا سا ڈکار مارا تو مجھے تسلی ہوئی کہ میرے ہاتھ کی روٹی اس کے نصیب میں تھی اور مجھے ایک بھوکے، پیاسے اجنبی مسافر کی خدمت کا موقعہ ملا...شاہد علی سلام دعاء کر کے اپنی منزل کی جانب روانہ ہو گیا لیکن اب تو گویا ہماری ملاقاتوں کا سلسلہ چل پڑا، وہ کچھ دن کے بعد مجھے اس کوہسار کی کسی نہ کسی چراگاہ میں مل جاتا اور ہم گھنٹوں بیٹھ کر باتیں کرتے لیکن وہ کبھی ہمارے گھر نہیں آیا، ہر بار اگلی بار آنے کا وعدہ کر کے چلا جاتا''

سلطان محمد بولتے بولتے دو لمحے کے لیے رک سا گیا گویا اسے صمیم کی مداخلت کا انتظار ہو لیکن صمیم کو خاموش اور محو دیکھ کر اس نے اپنی بات جاری رکھی۔

''یہ وہ زمانہ تھا، جب نہ ریڈیو تھا، نہ ٹیلی ویژن، نہ آج کی طرح موبائل فون اور نہ ہی انٹرنیٹ...ایک علاقے کی خبر دوسرے وعلاقے تک پہنچتے پہنچتے مہینوں لگ

جاتے ...ہم دور دراز کے دیہات اور جنگلوں کے دامن میں رہنے والے لوگ ایسے ہی مسافروں سے کبھی کبھار سنتے تھے کہ کہیں دور، کچھ ملکوں کے درمیان ایک خوفناک جنگ جاری ہے ،جس کو دوسری عالمگیر جنگ کہا جاتا ہے ...سیانے لوگ کہتے تھے کہ جب عالمگیر جنگیں چھڑتی ہیں تو وہ اپنی لپیٹ میں ساری دنیا کو لے لیتی ہیں مگر ان دنوں ابھی ہمارے علاقے میں جنگ وجدل کا دور دور تک کوئی نام ونشان نہیں تھا۔ میں اور شہاد علی نامی وہ اجنبی 'یارِ کوہسار' جو ہفتہ، دس دن بعد ادھر سے گزرتا اور اسی جگہ مل جاتا، مزے مزے کی باتیں کرتے رہتے ..وہ مجھ سے میرے وطن کے بارے میں پوچھتا رہتا اور میں اس کے ملک کے بارے میں جاننے کی کوشش کرتا ...اس کو جنگلوں، ندی نالوں، پہاڑی دروں اور راستوں کے بارے میں معلومات اکٹھی کرنے کا بہت شوق تھا...وہ پوچھتا تو میں اسے بتاتا کہ ہمارے علاقے میں کون سا راستہ کہاں پہنچاتا ہے اور کون سا پہاڑی درہ پار کر کے کہاں پہنچا جا سکتا ہے۔ ...میں گڈریا تھا نا.. اور ہم لوگ تو راستوں، دروں اور کوہسار سے بخوبی واقف ہوتے ہیں مگر...اس نے مجھے اپنے وطن کے بارے میں کبھی نہیں بتایا کہ وہاں کا نقشہ کیسا ہے، وہاں کے پہاڑ اور میدان کیسے ہیں اور وہاں کے لوگ کیا کام کرتے ہیں ...وہ سارا وقت ہمارے وطن کی تعریفیں کرتا اور اس کو جنت سے تشبیہ دیتا رہتا ...ایک بار اس نے جذباتی لہجے میں کہا۔

''سلطان محمد! آپ لوگ کتنے خوش قسمت ہو، اتنی پیاری سرزمین پر رہتے ہو... یہاں کا ٹھنڈا اور میٹھا پانی، یہ سرسبز اور برف پوش خوبصورت چوٹیاں، ہرے بھرے کھیت ...خوبصورت نظارے اور دلفریب خوشبو....آپ کو اپنے خالق و مالک کا مشکور ہونا چاہیے، جس نے آپ لوگوں کو یہ سب عطاء کیا ہے ...کاش! میں بھی اسی سرزمین کا باشندہ ہوتا یا پھر...یہ علاقہ بھی ہمارے ہی وطن کا حصہ ہوتا...''

وہ پڑھا لکھا اور جہاں دیدہ جوان تھا اور میں ایک ان پڑھ گڈریا... میں اس کی باتیں نہیں سمجھ سکتا تھا... ایک دن کہنے لگا۔

''دنیا دوسری عالمگیر جنگ کی لپیٹ میں بری طرح پھنس چکی ہے ...ایک جانب انگریز ہیں اور دوسری جانب ہٹلر... ساری دنیا ایک مقتل میں تبدیل ہو چکی ہے .... آسمان سے آگ برس رہی ہے اور انسان مکھی مچھروں کی طرح مارے جا رہے ہیں ...اس کے باوجود آپ کے علاقے میں خاموشی ہے ... اچھی بات ہے لیکن یہاں کے لوگ آج تو آرام سے بیٹھے ہیں پر مجھے ڈر ہے کہ اگر یہ آگ یہاں تک پہنچ گئی تو آپ لوگ اس کا مقابلہ کیسے کرو گے؟ آپ لوگ مال مویشی چرانے اور زمینداری کرنے میں محو ہیں... آپ کے پاس نہ کوئی ہتھیار ہے اور نہ ہی فوج ... اللہ خیر کرے .... بہت بری بری خبریں آرہی ہیں''

میں اپنے اس اجنبی یارِ کوہسار کی باتیں سن کر اُس دن پہلی بار بہت خوفزدہ ہوا تھا... گویا کسی بے رحم نے ایک گہری نیند میں سوئے شخص کو ڈنڈا مار کے جگا دیا ہو یا پھر کوئی بہت ہی برا خواب دیکھنے کے بعد بھدک کے جاگ اٹھا ہو... وہ سچ ہی تو کہہ رہا تھا... اگر ساری دنیا میں آگ لگی ہو تو کوئی چھوٹا سا علاقہ اس سے کیسے بچ سکتا ہے؟ وہ بھی ایسے حالات میں، جب یہاں کے لوگوں کو اس بارے میں کچھ بھی معلوم نہ ہو .... بندے کا باخبر اور ہوشیار ہونا کتنا ضروری ہے، اس بات کا اندازہ مجھے اس دن پہلی بار ہوا تھا... میری پوری قوم خوابِ غفلت میں محو تھی ... ہر طرف غربت و لاچاری کا عالم تھا، نہ ہمارے پاس کوئی روزگار تھا، نہ آمدن کا وسیلہ، نہ تعلیم تھی اور نہ ہی کوئی قائد ... روکھی سوکھی کھا کر اللہ کا شکر کرنے والوں کی کمی نہ تھی لیکن جینے کے لئے اتنا ہی کافی نہیں ہوتا، مجھے اس بات کا بھی شدت کے ساتھ احساس ہوا تھا... دُنیا تیزی کے ساتھ بدل رہی تھی اور ہم

لوگ ڈھور ڈنگروں کے ساتھ چوٹی چوٹی گھوم کر خوش ہو رہے تھے، قدرت کی گودی میں جڑی بوٹیوں کی خوشبو میں مست ہو کر خود کو خوش قسمت سمجھ رہے تھے اور ہمارے پاؤں تک جو پانی آ رہا تھا، اس سے بے خبر تھے، جو آگ ان نظاروں کو نیست و نابود کرنے کی غرض سے تیزی سے ہماری طرف بڑھ رہی تھی، اس کا ہمیں ذرہ بھر بھی احساس نہیں تھا۔

اس یارِ کوہسار کی صرف ان دو باتوں نے میرے اندر ایک ایسی آگ سلگھا دی تھی، جو اس عالمگیر آگ کو روکنے کیلئے دیوار بننے پر آمادہ تھی۔ اس دن جب وہ آخری بار مجھ سے ملا، بار بار میرے گلے لگتا رہا اور جاتے ہوئے سخت جذباتی لہجے میں بولا۔

''سُلطان محمد! میں تمہارا سخت احسان مند ہوں، تم نے میری بہت خدمت کی ہے، وعدہ تو نہیں کر سکتا لیکن اگر زندہ رہا اور واپس لوٹا تو تم سے پھر ملوں گا، دنیا کے حالات بہت خراب ہو رہے ہیں، میرے وطن میں آگ کی لپٹیں پہنچ چکی ہیں، اس وقت مجھ پر بھی کچھ ذمہ داریاں عاید ہوتی ہیں، جب وطن پر مصیبت آتی ہے تو اہلِ وطن خاموش تماشائی بن کر نہیں رہ سکتے... میں اپنی ذمہ داریاں پوری کرنے جا رہا ہوں... تم لوگ اپنا خیال رکھنا... زندہ رہے تو پھر ملاقات ہوگی... اللہ حافظ''

''وہ اجنبی دوست مصافحہ کر کے چلا گیا اور میں اسے دور تک جاتے ہو دیکھتا رہا... اس واقعہ کو کچھ ہی دن ہوئے تھے کہ وہ آگ ہمارے وطن پر بھی برسنے لگی۔ دیکھتے ہی دیکھتے آسمان شعلوں سے بھر گیا، زمین خون سے رنگ گئی، بے شمار لوگ مارے گئے، گھر اجڑ گئے، زمینیں تقسیم ہو گئیں، ایک بھائی لکیر کے اِس پار اور دوسرا اُس پار رہ گیا، بہنیں بھائیوں سے، بیٹیاں ماؤں سے اور دوست یاروں سے جدا ہو گئے... اس چراگاہ کی خوشبودار مٹی جل گئی، مرغزاروں اور کوہساروں پر کانٹے دار تار کی باڑ لگ گئی اور انسانیت کا ایسا خون ہوا کہ رہتی دنیا تک زمانہ یاد کرے گا.... آج اس واقعہ کو کئی سال گزر

گئے لیکن آج بھی جب میں ادھر سے گزرتا ہوں تو مجھے وہ یارِ کوہسار یاد آ جاتا ہے... میری آنکھوں کو آج بھی اس کا انتظار ہے، جو مجھے ایک لمبی اور گہری غفلت کی نیند سے جگا کر نہ جانے کہاں چلا گیا... پریشان اس بات سے ہو جاتا ہوں کہ آج بھی ہمارا وطن مشکلوں کے بھنور میں پھنسا ہوا ہے... باغوں کے داغ سینے کا ناسور بنے ہوئے ہیں.... آج بھی یہاں اولادِ آدم خوش نہیں اور اتنا کچھ ہو جانے کے باوجود ہمارے لوگ آج بھی خوابِ خرگوش میں مبتلاء ہیں...... نہ تو یہاں کی مصیبتیں ختم ہوئیں اور نہ ہی لوٹ کر آیا میرا وہ اجنبی یارِ کوہسار!

# نعت شریف!

قرآن ہو سینے میں ، آنکھوں میں مدینہ ہو
اس حال میں مرنا ہو ، اس حال میں جینا ہو۔
جس جسمِ مبارک پہ ہے رشک بہاروں کو
قسمت میں ہماری بھی اُس تن کا پسینہ ہو
نعلینِ محمدؐ پہ جو خاک ہے تھوڑی سی
ہم جیسے غریبوں کو حاصل وہ خزینہ ہو
ہونٹوں پہ ہو 'صلے اللہ' اس حال میں دم نکلے
اک شہرِ مدینہ ہو اور حج کا مہینہ ہو
منظور دعاء ساحلؔ ! اُس وقت ہماری ہو
منزل ہو درِ آقاؐ ، طوفاں میں سفینہ ہے !

☆☆☆

# نعتِ شریف....

درِ نبیؐ کو میں چوم آؤں، تو مجھ کو یارب! وہ دن عطاء کر
ملے جو مجھ کو وہ حوضِ کوثر، تو چھوڑ دوں میں یہ جام و ساغر
کبھی مدینہ، کبھی ہے کعبہ، یہ میری دنیا حسیں ہے کتنی؟
میں تیرے در کا گداء ہوں آقاؐ، تو میرا ماوائی، تو میرا رہبر
میرے بھی دل کے صنم گرا کے بسا دے اُس میں تو نور اپنا
بتوں کو جیسے مٹا کے تم نے، بسایا پھر سے خدا کا وہ گھر!
خدا نے تیرے لئے بنائے وہ عرش و کرسی، یہ ساری دُنیا
تو ہی تو محبوبؐ ہے خدا کا، رسولؐ ہے تو، تو ہی پیمبرؐ!
ہمیں ہے حاصل نبیؐ کا دامن، ہمیں جہاں کیا مٹا سکے گا!
اگرچہ دُنیا بھی ہے مُخالف، بڑا زمانہ بھی ہے ستمگر
طبیب سارے چلے گئے ہیں سُنا کے اپنی وحید ساحلؔ!
مریضِ عشقِ نبیؐ ہے ساحلؔ! نہ یہ مرے گا، نہ ہوگا جانبر!

☆☆☆

# نعت شریف......!

دشوار مدینے کی راہیں، گلزار مدینے کے کوچے
اک بار خدایا! دکھلا دے، اک بار مدینے کے کوچے
نا کوئی ثانی، نا ہمسر، یہ جنت کے دروازے ہیں
بے جوڑ بنائے قدرت نے، شاہکار مدینے کے کوچے
دن رات مشقت کے باعث جو جسمِ مبارک سے ٹپکا
اس عرقِ نبیؐ نے کرڈالے عطار مدینے کے کوچے
کافور ہوئی ہے دیکھ جنھیں سب کفر و جہالت کی ظلمت
وہ روشن چاند، ستارے ، وہ مینار مدینے کے کوچے
دل درد و فراق کے عالم میں رو رو فریادیں کرتا ہے
اِس پار میں بے بس ، بے چارہ، اُس پار مدینے کے کوچے
میں ارض و سماء کے بارے میں کیا اور مثالیں پیش کروں؟
یہ سارا جگ اِک ظلمت ہے، انوار مدینے کے کوچے
در در پہ بھٹک کے ڈھونڈوں میں غمخوار و محافظ کیا ساحلؔ!
سرکارؐ محافظ ہیں اپنے، غمخوار مدینے کے کوچے

# نعت شریف!

قرآن ہو سینے میں، آنکھوں میں مدینہ ہو
اس حال میں مرنا ہو، اس حال میں جینا ہو۔
جس جسمِ مبارک پہ ہے رشک بہاروں کو
قسمت میں ہماری بھی اُس تن کا پسینہ ہو
نعلینِ محمدؐ پہ جو خاک ہے تھوڑی سی
ہم جیسے غریبوں کو حاصل وہ خزینہ ہو۔
ہونٹوں پہ ہو صلے اللہ، اس حال میں دم نکلے
اک شہرِ مدینہ ہو اور حج کا مہینہ ہو
منظور دعاء ساحلؔ! اُس وقت ہماری ہو
منزل ہو درِ آقاؐ، طوفاں میں سفینہ ہے!

☆☆☆

# نعتِ شریف....

درِ نبی ﷺ کو میں چوم آؤں، تو مُجھ کو یارب! وہ دن عطاء کر
ملے جو مجھ کو وہ حوضِ کوثر، تو چھوڑ دوں میں یہ یہ جام وساغر
کبھی مدینہ، کبھی ہے کعبہ، یہ میری دنیا حسیں ہے کتنی؟
میں تیرے در کا گداء ہوں آقاؐ، تو میرا ماواٰ، تو ُمیرا رہبر
میرے بھی دل کے صنم گرا کے بسا دے اُس میں تو نور اپنا
بتوں کو جیسے مٹا کے تم نے، بسایا پھر سے خدا کا وہ گھر!
خدا نے تیرے لئے بنائے وہ عرش و کرسی، یہ ساری دُنیا
تو ہی تو محبوبؐ ہے خدا کا، رسولؐ ہے تو، تو ہی پیمبرؐ!
ہمیں ہے حاصل نبی ﷺ کا دامن، ہمیں جہاں کیا مٹا سکے گا!
اگرچہ دُنیا بھی ہے مُخالف، بڑا زمانہ بھی ہے ستمگر
طبیب سارے چلے گئے ہیں سُنا کے اپنی وعید ساحلؔ!
مریضِ عشقِ نبیؐ ہے ساحلؔ! نہ یہ مرے گا، نہ ہوگا جانبر!

☆☆☆

☆

تم نے پوچھا ہے کہ مجھ کو تم میں کیا اچھا لگا؟
سب سے پہلے آپ کا یہ پوچھنا اچھا لگا!
گل نہیں، گل رُخ نہیں، تم ارضِ گل کی شان ہو
گھومتا ، پھرتا گلستاں، دیکھنا اچھا لگا
تیرے ماتھے پہ نظر آئی مجھے اک کہکشاں
ٹمٹماتا ہر ستارہ، مہر و ماہ، اچھا لگا
لالۂ رُخسار ہے، یا ہے میرا زخمِ جگر؟
اپنے سینے کی خلش، چہرہ ترا اچھا لگا
نا میں مے کش، نا شرابوں کے نشے سے آشناء
ہاں تری آنکھوں میں جو تھا میکدہ، اچھا لگا
موج ہے، بادِ صبا ہے، یا تری رفتار ہے!

اک پری کا بادلوں میں تیرنا اچھا لگا

عشق نازک آشیاں ہے، بجلیاں عہدِ شباب
تم نے رکھا درمیاں جو ،فاصلہ اچھا لگا

وہ میرے گلشن کی گلیاں اور ترے ہاتھوں میں ہاتھ
زندگی بھر وہ سفر ، وہ راستہ اچھا لگا

جس نے ہم سب کو بنایا ، جس کی ہو تخلیق تم
مجھ کو وہ پیارا مصور، وہ خدا اچھا لگا

دل مرے کا ٹوٹنا ساحلؔ! مقدر تھا مرا!
ہاں ترے دستِ حناء سے جو ملا، اچھا لگا

☆

جہاں کو چھوڑ دوں، چھوڑا یہ تیرا در نہ جائے
شراب و میکدہ جائے، لبِ احمر نہ جائے!
مجھے گڑیا تو میری مل ہی جائے گی کسی دن
مرے اندر کا بچہ اس سے پہلے مر نہ جائے
کیا صیاد نے مجھ کو رہا تو یہ دعاء دی
بھٹک جائے کسی جنگل میں، اپنے گھر نہ جائے
میں اپنی بے بسی کا حال کیا لکھوں کہ تم تک
ہوا، خوشبو، پرندہ ، کوئی نامہ بر نہ جائے!
مجھے تنہائیاں دے دو، جدا ہوجاؤ ، لیکن
تمہاری آنکھ اس محفل سے اشک آور نہ جائے
میں اُس کی ضد پہ اپنا دل اسے دکھلا تو دوں ، پر
وہ اپنے ہی دیے زخموں سے ساحلؔ! ڈر نہ جائے

☆☆☆

☆

غرق ہوتے کو تنکے کا سہارا ہوتو ، میں جانوں
بس اک نظرکرم مجھ پہ خدا را ہوتو میں جانوں
اسیر و مبتلائے رنج و غم ہوں ایک مدت سے
نجات و مغفرت کا اک اشارہ ، ہو تو میں جانوں
فراق و ہجر و غم اور بے رُخی کے بن جیوں کیسے؟
بنا اتنی بلاؤں کے گزارہ ہو تو میں جانوں!
پھنسا ہوں پنجۂ کرب و بلائے ناگہانی میں
رفو پیراہنِ دل، پارہ پارہ ہو تو میں جانوں
اگر زندہ رہا، اک دن تجھے ہیروں میں تولوں گا
مگر جینا مرا تجھ کوگوارا ہوتو میں جانوں
میں وہ ساحلؔ ہوں، جس کے دل میں غم کے سوسمندر ہیں
تیری تعزیر کا کوئی کنارا ہو تو، میں جانوں

☆☆☆

☆

تیری یاد نے وہ ستادیا، تیرے غم نے اتنا رُلادیا
''کہ غرورِ عشق کا بانکپن، پسِ مرگ ہم نے بھلا دیا''
یہ جو پربتوں پہ ہے نور سا، یہ جو وادیوں میں ہے روشنی
مجھے ہے یقیں، میرے یار نے کہیں رُخ سے پردہ ہٹا دیا
تھی جنونِ عشق کی انتہاء، جو چلے تمہاری تلاش میں
کہیں نقشِ پاء کو مٹا دیا، کہیں کشتیوں کو جلا دیا
تیری جستجو نے حیات دی، تیری آرزو میں، میں مر گیا
جو تجھے دیا میرے عشق نے، تو تُو ہی بتادے کہ کیا دیا؟
یہ ہیں دل سے دل کی تجارتیں، یہاں خوفِ سُود وزیاں نہیں
جو ملا تھا تیرے ہی نام سے، تیرے نام پر ہی لُٹا دیا
تیرے ہجر میں، میرے مہرباں! یوں سجائی یادوں کی خواب گاہ
تیرا درد دل میں جگا اگر، اسے تھپتھپا کر سُلا دیا
تیرے دِل سے اُٹھ کر چلی تھی جو، میری روح میں آ کر فناہ ہوئی
اُسی موجِ اُلفت نے چیر کر مجھے ایک ساحلؔ بنا دیا

☆☆☆

☆

عجیب تیور ہیں اُس نظر کے، سکون بھی خود، عذاب بھی خود
ہزار باتیں ہیں اِن لبوں پر، سوال بھی خود، جواب بھی خود

نہ خوف مجھ کو شکاریوں کا، نہ ڈر قفس کا، نہ منزلوں کا
میں تشنہ آہو، میں آپ دریاء، میں خود ہوں صحراء، سراب بھی خود

میں باغِ دل میں اُتر چکا ہوں تو اپنا دامن بچاؤں کیسے؟
چُبھیں گے کانٹے بھی جسم وجاں میں، کھلیں گے دل میں گلاب بھی خود

یہ راستے ہیں محبتوں کے، کٹیں گے یوں ہی یہ دھیرے دھیرے
ملیں گی نظریں، نظر جُھکے گی، اُٹھے گا رُخ سے نقاب بھی خود

رگوں کی گرمی، یہ جوش دل کا، جنوں کے شعلے سمبھال ساحلؔ!
کہ جس نے تُجھ کو دیا ہے قرضہ، وہ لے گا تُجھ سے حساب بھی خود

☆☆☆

☆

نہ نشتر ، نہ خنجر ، نہ تیغوں کے شر سے
ہوئے ہم جو مجروح تو تیرِ نظر سے
زمانے میں اب تک نہیں کوئی ایسا
بچا ہے، بچے گا جو تیرے زہر سے
وہ دن کیا تھا ؟ جب تم ملے مسکرا کر !
تبھی ہاتھ دھویا تھا دل سے ، جگر سے
نہ طوفاں کا ڈر اور نہ ساحلؔ کی پرواہ
بچاتا ہوں میں خود کو اپنے قہر سے !

☆☆☆

# ادھوری غزل

سرابوں کے تعاقب میں وجود اپنا گنوا بیٹھے
تو ایسی جستجو سے معترض ہوتا تو اچھا تھا!
دغا اور بے وفائی کے جو دامن میں ہزاروں ہیں
لہو اپنے سے وہ دھبے اگر دھوتا تو اچھا تھا
وہ شیشے میرے خوابوں کے ابھی محفوظ ہی ہوتے
تیری آغوش میں دو پل نہ میں سوتا تو اچھا تھا
کبھی ٹھوکر، کبھی دھکا، جھڑکنا، بد دعاء دینا
رُلایا مجھ کو ہونے نے، نہ میں ہوتا تو اچھا تھا

☆☆☆

# ایک بہشتی کا خط.....

کہیں مسجد، کہیں گرجا، کہیں بت خانہ قائم تھا
رہی دُنیا میں کس درجہ ''خداؤں'' کی فراوانی
یہاں پر ہے فقط عیش و نشاط و محفل آرائی
نہ پنڈت جی کی رسمیں ہیں، نہ ملاؤں کی من مانی!
وہاں دُنیا میں ہم جیسے ترستے تھے نظارے کو
یہاں ہر حور بے پردہ، ہر اک مستور مستانی
وہاں روزے، نمازیں، فکر و فاقہ ، غربت و سختی
یہاں پر مفت کے ہوٹل ہیں، پریوں کی غزل خوانی
وہاں پر سونے چاندی میں ہر اک شے تولی جاتی تھی
لحاظ و پاسداری تھی، نہ ظالم آنکھ میں پانی
یہاں ہیں دائمی رشتے، وہاں پر بے وفائی ہے
بڑی مشکل سے یہ جنت ہمارے ہاتھ آئی ہے

☆☆☆

# تصویرِ کائنات کا ایک رنگ!

روپہلے بادلوں کا اک دوپٹہ
گلابی موسموں کی ایک چُنری
مرے کشمیر کی شاموں کا سونا
پہاڑی پانیوں کی ساری مستی
سُریلی بلبلوں کے گیت سارے
چمن کی کونپلوں کا پاک بچپن
گلابوں کی جواں سالی کی مستی
وہ جھیلِ ڈل کی سب بدمست لہریں
یہ جہلم کی خرامانہ روانی
یہ سب چیزیں بہت ہی دلنشین ہیں
مگر پھر بھی ادھوری ہیں ذراسی.....
کہ جب تک ان میں شامل ہو نہ ہمدم!
تمہارا مسکرانا، کھلکھلانا، چہچہانا

اور دل پر تیرِ مژگاں کا چلانا

جانے انجانے میں دل کا توڑ دینا

جوڑ دینا،

موڑ دینا وقت کا رخ

اپنی باتوں سے!

☆☆☆

# زُلیخاء

تھی غلامِ نفس پر مُشتاق و شیداء بھی تو تھی
ہمسفر، ہمسر تھی پر مہجور و تنہاء بھی تو تھی!
اِس کی آنکھوں میں ہوس سب کو نظر آئی مگر
اُس کی صورت بھی جہاں میں واحد و یکتاء تو تھی
اے مسیحِ مصر! تجھ تک کیوں نہ پہنچی یہ خبر؟
تیری آبادی میں اِک ویران دُنیا بھی تو تھی
درد کے درماں! تجھے کیا یاد اتنا بھی نہیں
تیرے اُمرائے شہر میں ایک دُکھیا بھی تو تھی
نیؔل کے ساحل پہ تیری منتظر اُس بھیڑ میں
غمزدہ، پاگل، دیوانی اِک زُلیخا بھی تو تھی!

# گیت میں تیرے گاؤں گا.....

اُونچے جھرنوں کے دامن میں
نیلے پربت کے آنچل میں
ہریالی کی اس چادر پہ
سرد ہواؤں کے سازوں پر
چھم چھم چھم لہراؤں گا.....
گیت میں تیرے گاؤں گا

سُرمئی شام کی خاموشی سے
اُجلے دن کی رونق میں اور
راتوں کی کالی زلفوں تک
تیری راہ سجاؤں گا.....
گیت میں تیرے گاؤں گا

تنہائی کا درد مجھے جب

توڑ، مروڑ کے رکھ دے گا اور

یاد تری جب کاٹ کے مجھ کو

ریزہ ریزہ کر ڈالے گی

تڑپوں گا، مر جاؤں گا

گیت میں تیرے گاؤں گا.....

# جہاں تیرا جلوہ، وہاں میرا کعبہ!

تیری دوستی نے سکھایا ہے مجھ کو
غریبی میں خوش رہ کے غیرت میں جینا
نہ دردِ جُدائی، نہ فرقت کے صدمے
نہیں ہے کوئی 'من وتو' کا تنازعہ
کہیں 'میں' نہیں ہوں، فقط 'تو ہی تو' ہے
کوئی بیل بوٹا، کوئی پھول پتّی
یہ صحراء، یہ گلشن، سمندر، فضائیں
سیارے، ستارے، فلک، کہکشائیں
کہاں تجھ کو ڈھونڈوں، کہاں تو نہیں ہے؟
بچھڑ کر میں ساحلؔ! کہاں تجھ سے جاؤں؟
کہاں ہے وہ دُنیا، جہاں تو نہیں ہے!
یہ مانا محبت ہے مکّے کی لازم
نہیں تو یہ سارا جہاں میرا کعبہ
جہاں تیرا کلمہ، وہاں میرا سجدہ
جہاں تیرا جلوہ، وہاں میرا کعبہ

☆

# سزاء

رات بھر آتی رہی خاموشیوں میں اک صدا
رات بھر تنہائیوں کے قافلے بھٹکا کیے
رات بھر اُڑتی رہی صحرا میں آندھی ریت کی
رات بھر بجھتے رہے، جلتے رہے دل کے چراغ
رات بھر روتا رہا کوئی فراق و ہجر میں......
رات بھر ہنستی رہی قسمت کسی کے حال پر
رات بھر کانٹوں کے جنگل میں رہی آتشزنی
رات بھر آنکھوں میں ساون کی جھڑی جاری رہی......
رات بھر چلتی رہی ٹھنڈی زمستانی ہوا
رات بھر اک عاشقِ دلگیر کا مقتل سجا
رات بھر چلتی رہیں چھُریاں کسی کے پیار پہ
رات بھر آنکھوں کی ندیوں میں رہیں طغیانیاں
رات بھر اپنے تخیل میں رہی جنگ و جدل
رات بھر اُڑتی رہی ویران راہوں پر غبار
رات بھر کرتا رہا یہ دل کسی کا انتظار

رات بھر جاری رہا دل کے جہاں میں قتلِ عام
رات بھر چُبھتے رہے ٹوٹے ہوئے وعدوں کے جام
رات بھر لیتا رہا خود سے ہی یہ دل انتقام
رات بھر اُلجھا رہا اک تشنہ آہو سے سراب
رات بھر شرمندگی میں مبتلاء تھا ماہتاب
رات بھر سجتے رہے رستے تمہارے واسطے
رات بھر بجتی رہیں شہنائیاں اک دشت میں
رات بھر ہم تیری خاطر دل کو سمجھاتے رہے
رات بھر ہم ہجر و غم میں اشک برساتے رہے
رات بھر اپنے لہو میں خود کو نہلاتے رہے
رات بھر ہم پیار کرنے کی سزاء پاتے رہے

☆☆☆

سابقہ وزیرِ مملکت تعلیم و کلچر پریا سیٹھی، سابقہ ایم ایل سی ظفر اقبال منہاس، سابقہ سیکریٹری ڈاکٹر عزیز حاج
ہوراں کولوں ساحلؔ اپنی کتاب ''پرچھانواں'' واسطے بہترین کتاب دا اعزاز حاصل کردیاں ہویاں...... ہک چھلک

''شبستانِ وجود'' دی رسم رونمائی دے موقعے تے

سابقہ ایم ایل سی تہ سابقہ سیکریٹری اکیڈیمی جناب ظفر اقبال منہاس
ساحلؔ ہوراں دے کہر گچھ کے مرحوم واسطے مغفرت دی دُعامنگدیاں ہویاں

ڈاک بنگلہ راجوری تے ہک پہاڑی کانفرنس دے دوران گروپ فوٹو
پیرزادہ اشفاق، مشکور شاد، عبدالرشید لون، عبدالواحد منہاس، میر حید رندیم تہ ساحلؔ

پہاڑی پروگرام دی صف سامعین بچ ساحلؔ مرحوم.........ہک چھلک
حفیظ مسعودی کے اے ایس، سید اقبال ملنگامی، خواجہ عبدالقیوم کرناہیؔ

Pahari writers and intellectuals from across the line of control...

پہاڑی ادبی تہ تمدنی پروگرام دے دوران کجھ بزرگاں نال
م، ی، مسعودی، مرزا عبدالرشید سابقہ ایم پی تہ ڈاکٹر مراز فاروق انوار ساحل مرحوم نال دکھے جُل سکدے ہین

March 10, 2018 | 21 Jumadal Akhira 1439 AH

Rising Kashmir

معروف صحافی ڈاکٹر شجاعت بخاری تہ مرحوم ساحلؔ......رائزنگ کشمیر دے بینر تلے

زبیر قریشی جواں سال افسانہ نگار، ساحلؔ مرحوم، ڈاکٹر مرزا فاروق انوار چیف ایڈیٹر پہاڑی
تہ ریحانہ عزیز (شاعرہ)

نامور پہاڑی قلمکار، دانشور تہ سکالر راجہ نذر بونیاری تہ مرحوم ساحلؔ

کشمیر پرچم

02nd APRIL 2018

بیاد ساحلؔ

2018 - 1968

ساحلؔ

کشمیر پرچم دے حاشیے تے

ساحلؔ مرحوم کسے ساتھی سنگ

۱۸/ماہ اکتوبر ۲۰۱۵ء سیمنار ہال کلچرل اکیڈیمی بچ ساحلؔ دے شعری مجموعہ پہاڑی ''پرچھانواں'' دی رسم رونمائی دے دوران کلدیپ راج گپتا سابقہ وائس چیئرمین پہاڑی ایڈوائزی بورڈ، ظفر اقبال منہاس سابقہ ایم ایل سی، راجہ منظور احمد سابقہ ایم ایل اے کرناہ، ڈاکٹر عزیز حاجنی سابقہ سیکریٹری اکیڈیمی تہ ڈاکٹر فاروق انوار مرزا چیف ایڈیٹر پہاڑی

ساحلؔ...... ہک ادبی مباحثے بچ بحث کردیاں ہویاں

کلچرل اکیڈیمی دے شعبہ پہاڑی بچ ہک محفل افسانے دے دوران
میر حیدر ندیم، میاں ارشاد قمر، ساحل مرحوم تہ نامور افسانہ نگار راجہ نذر بونیاری

ممبئی...... بالی ووڈ دے ہک معروف اداکار امریش پوری نال...... ہک جھلک

ساحل...... بڈگام ضلع صدر مقام تے صحافت دے حوالے نال کسے ورک شاپ دے دوران

جے پور راجستھان فیسٹیول (دوئم) دے دوران ایوان صدارت بچ کشمیر دی نمائندگی کردیاں ہویاں

پونچھ پچ پہاڑی کانفرنس دے دوران پیر مشتاق بخاری سابقہ وزیر
تہ ظفر اقبال منہاس سابقہ ایم ایل سی ہوراں دے سنگ

بزرگ تہ نامور صحافی محمد سعید ملک، محمد شفیع پنڈت ریٹائرڈ آئی اے ایس،
ڈاکٹر شجاعت بخاری ہوراں کولوں رائزنگ کشمیر دفتر بیسٹ اسٹاف ایوارڈ حاصل کردیاں ہویاں

ساحلؔ......وادی ٹیلی ویژن تے وادی نامہ (خبراں) پڑھدیاں ہویاں

ساحلؔ اپنے بڑے صاحبزادے محمد اقبال کھوکھر نال

ٹیگور ہال دے ڈائس تے کلام پڑھدیاں ہویاں

جھیل ڈل نچ پہاڑی موسیقی دے سامعین۔ ڈوہنگے نچ لطف اندوز ہورہے ہین۔ ساحل فوٹوگرافی نچ محو

ساحلؔ.........صفِ سامعین نچ پروفیسر ڈاکٹر جہانگیر دانش

راجہ منظور احمد خان سابقہ ایل ایل اے کرناہ، عبدالحمید خان کرناہی سابقہ ایس ڈیم ایم

نامور گلوکار عبدالرشید قریشی نال ہک ملاقات

پروگرام دے اسٹیج تے قریشی ہوراں دی زندگی ہور خدمات تے مقالہ پڑھدیاں ہویاں

ساحل اندرون گاندربل بیچ ہک پہاڑی پروگرام دے دوران اپنے سنگیاں نال

سنجے تھیں نعیم کرناہی ایڈیٹر پہاڑی، نامور گلوکار رفیاض احمد خان، ڈاکٹر مرزا فاروق انوار چیف ایڈیٹر پہاڑی

